## بحث امر غائب معروف

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لِيَفْعَلْ وہ ایک مذکر کرے | لِيَفْعَلَا وہ دو مذکر کریں | لِيَفْعَلُوْا وہ سب مذکر کریں |
| مؤنث غائب | لِتَفْعَلْ وہ ایک مؤنث کرے | لِتَفْعَلَا وہ دو مؤنث کریں | لِيَفْعَلْنَ وہ سب مؤنث کریں |
| متکلم | لِاَفْعَلْ میں کروں (مذکر، مؤنث) | لِنَفْعَلْ ہم کریں، دو مذکر، سب مذکر، دو مؤنث، سب مؤنث | |

## بحث امر غائب مجہول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لِيُفْعَلْ وہ ایک مذکر کیا جائے | لِيُفْعَلَا وہ دو مذکر کئے جائیں | لِيُفْعَلُوْا وہ سب مذکر کئے جائیں |
| مؤنث غائب | لِتُفْعَلْ وہ ایک مؤنث کی جائے | لِتُفْعَلَا وہ دو مؤنث کی جائیں | لِيُفْعَلْنَ وہ سب مؤنث کی جائیں |
| متکلم | لِاُفْعَلْ میں کیا / کی جاؤں (مذکر، مؤنث) | لِنُفْعَلْ ہم کئے جائیں۔ (دو مذکر، دو مؤنث، سب مذکر، سب مؤنث) | |

## بحث امر حاضر معروف بانون ثقیلہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر حاضر | اِفْعَلَنَّ علہ | اِفْعَلَانِّ | اِفْعَلُنَّ |
| مؤنث حاضر | اِفْعَلِنَّ | اِفْعَلَانِّ | اِفْعَلْنَانِّ |
| متکلم | × | × | |

## بحث امر حاضر مجہول بانون ثقیلہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر حاضر | لِتُفْعَلَنَّ | لِتُفْعَلَانِّ | لِتُفْعَلُنَّ |
| مؤنث حاضر | لِتُفْعَلِنَّ | لِتُفْعَلَانِّ | لِتُفْعَلْنَانِّ |

علہ۔ حواشی متعلقہ بر معنے کلمات مؤکدہ بانون تاکید بر صفحہ ۲۲ بنگر ۱۲۔

## بحث امر حاضر معروف بانون خفیفہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر حاضر | اِفْعَلَنْ | | اِفْعَلُنْ |
| مؤنث حاضر | اِفْعَلِنْ | | |

## بحث امر حاضر مجہول بانون خفیفہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر حاضر | لِتُفْعَلَنْ | | لِتُفْعَلُنْ |
| مؤنث حاضر | لِتُفْعَلِنْ | | |

## بحث امر غائب معروف بانون ثقیلہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لِيَفْعَلَنَّ | لِيَفْعَلَانِّ | لِيَفْعَلُنَّ |
| مؤنث غائب | لِتَفْعَلَنَّ | لِتَفْعَلَانِّ | لِيَفْعَلْنَانِّ |
| متکلم | لِاَفْعَلَنَّ | لِنَفْعَلَنَّ | |

## بحث امر غائب مجہول بانون ثقیلہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لِيُفْعَلَنَّ | لِيُفْعَلَانِّ | لِيُفْعَلُنَّ |
| مؤنث غائب | لِتُفْعَلَنَّ | لِتُفْعَلَانِّ | لِيُفْعَلْنَانِّ |
| متکلم | لِأُفْعَلَنَّ | لِنُفْعَلَنَّ | |

# بحث امر غائب معروف با نون خفیفہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لِیَفْعَلَنْ | | لِیَفْعَلُنْ |
| مؤنث غائب | لِتَفْعَلَنْ | | |
| متکلم | لِاَفْعَلَنْ | | لِنَفْعَلَنْ |

# بحث امر غائب مجہول با نون خفیفہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لِیُفْعَلَنْ | | لِیُفْعَلُنْ |
| مؤنث غائب | لِتُفْعَلَنْ | | |
| متکلم | لِاُفْعَلَنْ | | لِنُفْعَلَنْ |

فصل۔ ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث امر بود چوں خواہی کہ نہی بنا کنی پس لائے نہی در اول فعل مستقبل در آرد
لای نہی در آخر او در پنج محل جزم کند مثل لَمْ اگر در آخر او حرف علت نباشد و اگر باشد ساقط گرداند۔ چوں
(واحد مذکر غائب واحد مؤنث غائب واحد مذکر غائب واحد جمع متکلم)
لَاتَدْعُ وَلَاتَرْمِ وَلَاتَخْشَ و از ہفت محل نون اعرابی را ہم دور نماید و در دو محل در لفظ ہیچ عمل نکند و نون
(چہار تثنیہ دو جمع مذکر غائب و حاضر و واحد مؤنث حاضر۔ جمع مؤنث غائب و جمع مؤنث)
تاکید چنانچہ در مضارع می آید ہمبراں طریق در نہی نیز می آید
(یعنی جس طرح مضارع میں آتا ہے اسی طرح نہی میں بھی نون آئے گا۔)

---

تحقیق ؎ لِیَفْعَلَنَّ، مزید بہ مزید کرے تو ایک مذکر الخ۔ لِتَفْعَلَنَّ، مزید بہ مزید کیا جائے تو ایک مذکر الخ لِاُفْعَلَنْ. مزید بہ مزید کرے تو ایک مذکر الخ لِتُفْعَلَنْ مزید بہ مزید کیا جائے تو ایک مذکر الخ لِیَفْعَلَنَّ، مزید بہ مزید کرے وہ ایک مذکر الخ لِیُفْعَلَنَّ مزید بہ مزید کیا جائے وہ ایک مذکر الخ لِیَفْعَلَنْ، مزید بہ مزید کرے وہ ایک مذکر الخ لِیُفْعَلَنْ مزید بہ مزید کیا جائے وہ ایک مذکر الخ تنبیہ، یہ ترجمہ ان حضرات کے نزدیک ہے جو ثقیلہ اور خفیفہ کی تاکید میں فرق نہیں کرتے اور جو حضرات فرق کرتے ہیں ثقیلہ میں زیادہ تاکید مانتے ہیں ان کے نزدیک ثقیلہ کا ترجمہ کرتے وقت مزید بہ مزید اور خفیفہ کا ترجمہ کرتے وقت مزید اسی طرح نہی میں ثقیلہ کا ترجمہ کرتے وقت ہرگز ہرگز اور خفیفہ میں ہرگز آئے گا۔ ؎ نہی وہ فعل ہے جس میں کسی شے سے روکا جائے جیسے نہ کر، نہ کہہ وغیرہ صرفیوں اور اصولیوں کا امر کی طرح استعلاء کی قید میں اسمیں

بھی اختلاف ہے۔ امر کو بوجہ وجودی ہونے کے نہی سے مقدم کیا کیونکہ اس میں عدم ہے نیز امر پہلے ہوتا ہے نہی بعد جیسے ایمان لانا پہلے اور محرمات سے بچنا بعد کیونکہ ایمان سے پہلے اوامر و نواہی پر عمل کرنا مفید نہیں۔ ؎ لای نہی کو اِنْ شرطیہ سے مشابہت ہے کیونکہ دونوں استقبال کے زمانہ سے فعل کو خاص کرتے ہیں جبکہ اِنْ شرطیہ جزم دیتا تھا تو لای نہی نے بھی جزم دی، دوسری وجہ لام امر سے بھی مشابہت ہے کیونکہ دونوں میں طلب ہے لام امر طلب فعل اور لای نہی طلب ترک فعل پر دلالت کرتا ہے۔ چونکہ لام امر جازم تھا اس لیے لای نہی کو بھی جازم بنایا ؎ لای نہی نون اعرابی کو گرا دیتا ہے کیونکہ نون اعرابی بدل ہوتا ہے اعراب جب اعراب کو گرانے کا نام جزم ہے تو یقیناً عوض اعراب کو گرا دیا جائے گا ؎ جیسے جس طرح واؤ جمع اور واحد مؤنث میں یا گر جاتی ہیں اسی طرح یہاں بھی گر جائیں گی اور ؎

# بحث نہی حاضر معروف

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر حاضر | لَا تَفْعَلْ نہ کر تو ایک مذکر | لَا تَفْعَلَا نہ کرو تم دو مذکر | لَا تَفْعَلُوْا نہ کرو تم سب مذکر |
| مؤنث حاضر | لَا تَفْعَلِیْ نہ کر تو ایک مؤنث | لَا تَفْعَلَا نہ کرو تم دو مؤنث | لَا تَفْعَلْنَ نہ کرو تم سب مؤنث |

# بحث نہی حاضر مجہول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر حاضر | لَا تُفْعَلْ نہ کیا جائے تو ایک مذکر | لَا تُفْعَلَا نہ کیے جاؤ تم دو مذکر | لَا تُفْعَلُوْا نہ کیے جاؤ تم سب مذکر |
| مؤنث حاضر | لَا تُفْعَلِیْ نہ کی جائے تو ایک مؤنث | لَا تُفْعَلَا نہ کی جاؤ تم دو مؤنث | لَا تُفْعَلْنَ نہ کی جاؤ تم سب مؤنث |

# بحث نہی غائب معروف

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَا یَفْعَلْ نہ کرے وہ ایک مذکر | لَا یَفْعَلَا نہ کریں وہ دو مذکر | لَا یَفْعَلُوْا نہ کریں وہ سب مذکر |
| مؤنث غائب | لَا تَفْعَلْ نہ کرے وہ ایک مؤنث | لَا تَفْعَلَا نہ کریں وہ دو مؤنث | لَا یَفْعَلْنَ نہ کریں وہ سب مؤنث |
| متکلم | لَا اَفْعَلْ میں نہ کروں | لَا نَفْعَلْ ہم نہ کریں | |

# بحث نہی غائب مجہول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَا یُفْعَلْ وہ ایک مذکر نہ کیا جائے | لَا یُفْعَلَا وہ دو مذکر نہ کیے جائیں | لَا یُفْعَلُوْا وہ سب مذکر نہ کیے جائیں |
| مؤنث غائب | لَا تُفْعَلْ وہ ایک مؤنث نہ کی جائے | لَا تُفْعَلَا وہ دو مؤنث نہ کی جائیں | لَا یُفْعَلْنَ وہ سب مؤنث نہ کی جائیں |
| متکلم | لَا اُفْعَلْ میں نہ کیا / کی جاؤں | لَا نُفْعَلْ ہم نہ کیے / کی جائیں | |
| | | | |

## بحث نہی حاضر معروف با نون ثقیلہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر حاضر | لَاتَفْعَلَنَّ | لَاتَفْعَلَانِّ | لَاتَفْعَلُنَّ |
| مؤنث حاضر | لَاتَفْعَلِنَّ | لَاتَفْعَلَانِّ | لَاتَفْعَلْنَانِّ |

## بحث نہی حاضر مجہول با نون ثقیلہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر حاضر | لَاتُفْعَلَنَّ | لَاتُفْعَلَانِّ | لَاتُفْعَلُنَّ |
| مؤنث حاضر | لَاتُفْعَلِنَّ | لَاتُفْعَلَانِّ | لَاتُفْعَلْنَانِّ |

## بحث نہی حاضر معروف با نون خفیفہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر حاضر | لَاتَفْعَلَنْ | | لَاتَفْعَلُنْ |
| مؤنث حاضر | لَاتَفْعَلِنْ | | |

## بحث نہی حاضر مجہول با نون خفیفہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر حاضر | لَاتُفْعَلَنْ | | لَاتُفْعَلُنْ |
| مؤنث حاضر | لَاتُفْعَلِنْ | | |

ـــ لَاتَفْعَلَنَّ، ہرگز ہرگز نہ کر تو ایک مذکر الخ
لَاتُفْعَلَنَّ ہرگز نہ کیا جا تو ایک مذکر
لَاتَفْعَلَنْ، ہرگز نہ کر تو ایک مذکر

لَاتُفْعَلَنْ۔ ہرگز نہ کیا جا تو ایک مذکر

## بحث نہی غائب معروف بانون ثقیلہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَا یَفْعَلَنَّ ع | لَا یَفْعَلَانِّ | لَا یَفْعَلُنَّ |
| مؤنث غائب | لَا تَفْعَلَنَّ | لَا تَفْعَلَانِّ | لَا یَفْعَلْنَانِّ |
| متکلم | لَا أَفْعَلَنَّ | لَا نَفْعَلَنَّ | |

## بحث نہی غائب مجہول بانون ثقیلہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَا یُفْعَلَنَّ | لَا یُفْعَلَانِّ | لَا یُفْعَلُنَّ |
| مؤنث غائب | لَا تُفْعَلَنَّ | لَا تُفْعَلَانِّ | لَا یُفْعَلْنَانِّ |
| متکلم | لَا أُفْعَلَنَّ | لَا نُفْعَلَنَّ | |

## بحث نہی غائب معروف بانون خفیفہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَا یَفْعَلَنْ | | لَا یَفْعَلُنْ |
| مؤنث غائب | لَا تَفْعَلَنْ | | |
| متکلم | لَا أَفْعَلَنْ | لَا نَفْعَلَنْ | |

## بحث نہی غائب مجہول بانون خفیفہ

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | لَا یُفْعَلَنْ | | لَا یُفْعَلُنْ |
| مؤنث غائب | لَا تُفْعَلَنْ | | |
| متکلم | لَا أُفْعَلَنْ | لَا نُفْعَلَنْ | |

ع لَا یَفْعَلَنَّ: ہرگز نہ کرے وہ ایک مذکر، لَا یُفْعَلَنَّ: ہرگز نہ کیا جائے وہ ایک مذکر، لَا یَفْعَلَنْ: ہرگز نہ کرے وہ ایک مذکر، لَا یُفْعَلَنْ: ہرگز نہ کیا جائے وہ ایک مذکر

**فصل**، ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث نہی[1] بود چوں خواہی کہ اسم فاعل[2] بنا کنی اسم فاعل گرفتہ مے شود از فعل[3] مضارع معروف پس علامت[4] مضارع را حذف کن بعد ازاں فا کلمہ را فتحہ[5] دہ و میان فا و عین الف[6] فاعل در آر و عین کلمہ را کسرہ دہ ولام کلمہ را تنوین زیادہ کن تا اسم فاعل گردد۔

(چونکہ مضارع معروف منسوب بفاعل میشود لہٰذا از مضارع معروف بنا کردند)

([illegible] تنوین دہند چراکہ ایں علامت اسم است و فاعل نیز اسم است)

## بحث اسم فاعل

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر | فَاعِلٌ کرنے والا ایک مذکر | فَاعِلَانِ کرنے والے دو مذکر | فَاعِلُوْنَ کرنے والے سب مذکر |
| مؤنث | فَاعِلَةٌ کرنے والی ایک مؤنث | فَاعِلَتَانِ کرنے والی دو مؤنث | فَاعِلَاتٌ کرنے والی سب مؤنث |

**فصل**: ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث اسم فاعل بود چوں خواہی کہ اسم مفعول[7] بنا کنی، اسم مفعول ساختہ میشود از فعل مضارع مجہول پس علامت مضارع را حذف کن بعد ازاں میم[8] مفتوح مفعول در اول او در آر و عین کلمہ را ضمہ[9] دہ و میان عین ولام[10] واؤ مفعول در آر ولام[11] کلمہ را تنوین دہ تا اسم مفعول گردد۔

---

[1] نہی کی بحث کو پہلے اس لیے ذکر کیا تاکہ تمام فعلوں کی بحث ایک جگہ ہو جائے [2] اسم فاعل وہ اسم ہے جو مشتق ہو مضارع سے تاکہ اس ذات پر دلالت کرے جس کے ساتھ فعل قائم ہو، حدوث پایا جائے اور بنسبت غیر کے زیادتی نہ پائی جائے حدوث سے صفت مشبہ کو نکالا کہ اسمیں دوام ہوتا ہے، زیادتی کی نفی کر کے تفضیل کو نکالا۔ اسمیں بنسبت غیر کے زیادتی ہوتی ہے تنبیہ۔ اللہ تعالےٰ کی صفات خالق و رازق ہیں اگرچہ دوام ہوتا ہے لیکن باعتبار صیغہ کے نہیں بلکہ باعتبار موصوف کے کہ موصوف میں دوام ہے اس لیے صفات میں بھی دوام ہے۔ فائدہ: اسم فاعل کے لیے مشتق ہونا اور خاص وزن ہونا ضروری ہے لیکن فاعل کے لیے ضروری نہیں کبھی مشتق اور کبھی غیر مشتق ہوتا ہے جیسے جَاءَ زَیْدٌ میں زید فاعل ہے جَاءَ ضَارِبُ زَیدٍ اور جَاءَ مَضْرُوْبُ زَیْدٍ میں ضارب اور مضروب فاعل ہیں [3] اسم فاعل کو فعل مضارع سے بناتے ہیں کیونکہ اسم فاعل کو مضارع سے حرکات و سکنات اور تعداد حروف میں مشابہت ہے نیز دونوں نکرہ کی صفت واقع ہونے میں مشابہ ہیں۔ [4] علامت مضارع کو حذف کر دیتے ہیں کیونکہ جب فاعل بنائیں گے تو مضارع نہیں رہے گا لہٰذا اس کی علامت بھی حذف کی جائے گی۔ [5] فتح خفیف حرکت ہے ابتدا بالساکن محال ہونے کی وجہ سے اس حرکت کو منتخب کیا [6] الف کو لاتے ہیں تاکہ ماضی سے التباس لازم نہ آئے اول میں نہیں لاتے کیونکہ الف ساکن ہوتا ہے اگر حرکت دیں تو مضارع کے متکلم کے صیغہ سے التباس لازم آتا، آخر میں نہیں لاتے تاکہ ماضی کے تثنیہ کے صیغہ سے التباس لازم نہ آئے [7] اسم مفعول کو فعل مضارع مجہول سے بناتے ہیں کیونکہ مجہول کی نسبت مفعول کی طرف ہوتی ہے اس لیے مفعول کو مجہول کے ساتھ بنسبت معروف کے زیادہ مناسبت ہے۔ [8] میم چونکہ حروف زوائد یعنی ھَوِیْتُ السَّمَانَ سے ہے اور حروف علت میں سے واؤ کے بھی قریب ہے اس لیے میم کو زیادہ کرتے ہیں اور میم کو فتح دیتے ہیں کیونکہ یہ خفیف حرکت ہے [9] عین کلمہ کو ضمہ دیتے ہیں اس لئے کہ فتح اور کسرہ دینے سے ظرف سے التباس لازم آتا کیونکہ مَفْعَلٌ اور مَفْعِلٌ دونوں وزن ظرف کے ہیں۔ [10] واؤ مفعول سے مراد اصل میں یہ ہے کہ جب ضمہ دیا جائے گا تو مفعُلٌ ہو جائے گا لیکن بغیر تا کے مفعُل کا وزن استعمال نہیں تھا اس لیے ضمہ میں اشباع کیا یعنی ضمہ کو کھینچ کر لمبا کیا وہ ضمہ سے واؤ بن جاتی ہے اس طرح واؤ کو ظاہر کیا گیا، یہ مطلب نہیں کہ واؤ کو علیحدہ مستقل طور پر لایا گیا۔
[11] لام کلمہ کو تنوین دیتے ہیں کیونکہ اسم مفعول بھی اسم ہے جس طرح اس کے نام سے ہی ظاہر ہے چونکہ تنوین بھی اسم کے خواص سے ہے اس لئے اسم پر خاصہ اسم کو لایا گیا۔

# بحث اسمِ مفعول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر | مَفْعُوْلٌ کیا ہوا ایک مذکر | مَفْعُوْلَانِ کیے ہوئے دو مذکر | مَفْعُوْلُوْنَ کئے ہوئے سب مذکر |
| مؤنث | مَفْعُوْلَۃٌ کی ہوئی ایک مؤنث | مَفْعُوْلَتَانِ کی ہوئی دو مؤنث | مَفْعُوْلَاتٌ کی ہوئی سب مؤنث |

# تتمہ در بیان اسمِ ظرف، واسمِ آلہ واسمِ تفضیل

**فصل:** چوں خواہی کہ اسم ظرف[1] زمان ومکان بناکنی علامت مضارع را حذف کن ومیم مفتوح در اول او در آر وعین[2] کلمہ را فتحہ دہ اگر مضموم باشد واگر مفتوح باشد بحال خود بماند مگر در مثال وہمچنیں اگر مکسور باشد مگر در ناقص ومضاعف ولام کلمہ را تنوین ملحق کن تا اسم زمان ومکان گردد۔

# بحث اسمِ ظرف

| واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|
| مَفْعَلٌ کرنے کا ایک وقت یا ایک جگہ | مَفْعَلَانِ کرنے کے دو وقت یا دو جگہیں | مَفَاعِلُ کرنے کے سب وقت یا سب جگہیں |

**فصل:** ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث اسم ظرف بود چوں خواہی کہ اسم آلہ[3] بنا کنی علامت مضارع را حذف کن و میم[4]

[1] اسم ظرف وہ اسم ہے جو فعل مضارع سے بنایا جائے تاکہ مصدری معنے کے وقوع کے زمانہ یا مکان پر دلالت کرے (مصدری معنے سے مراد حدث ہے) تعریف سے یہ واضح ہوا کہ ظرف کی دو قسمیں ہیں زمان اور مکان جب لفظ مَتٰی سے (یعنے زمان کے متعلق) سوال کریں تو جواب میں واقع ہونے والی ظرف کو زمان کہیں گے اور جب لفظ اَیْنَ سے سوال کیا جائے تو جواب میں ظرف مکان واقع ہوگی۔ زمان کی مثال مَتٰی فِعلُہٗ جواب مَفْعَلُہٗ یَوْمُ الْجُمُعَۃِ مکان کی مثال اَیْنَ فِعلُہٗ جواب مَفْعَلُہٗ دَارُہٗ

[2] ظرف بنانے کا ضابطہ یہ ہے کہ مضارع کا عین کلمہ مفتوح یا مضموم ہو تو ظرف کا عین کلمہ مفتوح ہوگا جیسے مَفْتَحٌ، مَنْصَرٌ لیکن مثال یعنے معتل الفاء میں مطلقاً ظرف مکسور العین ہوگی اور اگر مضارع کے عین کلمہ پہ کسرہ ہو تو ظرف کے عین کلمہ پہ بھی کسرہ ہوگا جیسے مَضْرِبٌ لیکن ناقص اور مضاعف میں مطلقاً ظرف مفتوح العین ہوگی۔

[3] اسم آلہ وہ اسم ہے کہ فعل مضارع سے بنایا جائے تاکہ فعل کے واسطہ ہونے پر دلالت کرے یعنے اس کے ذریعے فاعل سے فعل صادر ہو۔ علامہ تفتازانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ افعال معتد بہ جو ظاہر اعضاء سے صادر ہوتے ہیں صرف ان سے آلہ مشتق ہوتا ہے تاکہ افعال معتد بہ کا اثر فاعل سے مفعول تک بواسطہ آلہ پہنچے۔

[4] میم مکسور لاتے ہیں کیونکہ میم مفتوح لانے سے ظرف سے اور مضموم لانے سے باب افعال کے اسم مفعول سے التباس لازم آتا۔

**تنبیہ**

اسم آلہ کے بعض صیغوں کے آخر میں اگرچہ لفظ تا کو لایا جاتا ہے لیکن وہ صیغہ مؤنث کا نہیں ہوتا کیونکہ فاعلیت و مفعولیت کے لحاظ سے تذکیر و تانیث کا اعتبار کیا جاتا ہے اس لئے مِفْعَلٌ، مِفْعَلَۃٌ اور مِفْعَالٌ تینوں کا ایک معنے ہوگا "کرنے کا ایک آلہ" مذکر اور مؤنث کا کسی ایک میں بھی لحاظ نہیں۔

مکسور دراول او درآرد عین کلمہ را فتحہ دہ اگر مفتوح نباشد و لام کلمہ را تنوین ملحق ساز تا اسم آلہ گردد واگر بعد عین کلمہ الف آری ویا پس لام تا زیادہ کنی دو صیغہ دیگر اسم آلہ کہ اکثر موافق قیاس است پدید می آید

## بحث اسمِ آلہ

| واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|
| مِفْعَلٌ کرنے کا ایک آلہ | مِفْعَلَانِ کرنے کے دو آلے | مَفَاعِلُ کرنے کے سب آلے |
| مِفْعَلَةٌ 〃 | مِفْعَلَتَانِ 〃 | 〃 〃 |
| مِفْعَالٌ 〃 | مِفْعَالَانِ 〃 | مَفَاعِيْلُ 〃 |

**فصل:** ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث اسم آلہ بود چوں خواہی کہ اسمِ تفضیل[1] بنا کنی علامت مضارع را حذف کن وہمزہ[2] اسمِ تفضیل دراول او درآرد عین کلمہ را فتحہ دہ اگر مفتوح نباشد لام کلمہ را بحالت خود بگذار ایں طریق بنائے

---

[1] اسم تفضیل وہ اسم ہے جو فعل مضارع سے بنایا جاتا ہے ایسی چیز کے لیے کہ فعل اس کے ساتھ قائم ہو بطور حدوث اور اس میں زیادتی پائی جائے بنسبت غیر کے جیسے زَيْدٌ اَفْضَلُ مِنْ عَمْرٍو. یہ زیادتی فاعل میں ہوتی ہے مفعول میں نہیں اگرچہ اَشْهَرُ، اَشْغَلُ، اَعْذَرُ میں زیادتی مفعول میں ہے لیکن یہ شاذ ہیں یعنے اگرچہ قانون کے خلاف ہیں لیکن استعمال کے موافق ہیں۔

[2] ہمزہ کو اس لیے زیادہ کرتے ہیں کہ اس کو حروف علت میں سے الف کو مناسبت ہے خود حروف علت میں سے یا کو زائد کرنے سے مضارع کے غائب کے صیغہ سے التباس لازم آتا اور واؤ کے زائد کرنے سے مخاطب سے التباس لازم آتا کیونکہ تا اصل میں واؤ ہوتی ہے۔ مثلاً وَوُوْجَلُ میں کئی واؤ جمع ہو گئی تھیں واؤ عاطفہ، واؤ علامت مضارع اور واؤ فا کلمہ اس لئے واؤ کو تا سے بدل دیا اور الف کو زائد کرنا ممکن نہیں کیونکہ پہلا لفظ ساکن ہو تو پڑھنا مشکل ہے۔

### تنبیہ

اسم تفضیل ثلاثی مجرد کے سوا یعنے ثلاثی مزید، رباعی مجرد، رباعی مزید سے نہیں آتا اور ثلاثی مجرد سے بھی نہیں آئے گا جب کہ اس میں لون (رنگ) اور عیب والا معنے پایا جائے جیسے اَحْمَرُ، اَعْمٰی، یہ اسم تفضیل نہیں اسی طرح اسمِ تفضیل افعال ناقصہ سے نہیں آئے گا اور ان فعلوں سے جن میں زیادتی والا معنے نہ پایا جاسکے جیسے مَاتَ يَمُوْتُ کیونکہ کسی سے زیادہ مرنے والا نہیں کہا جا سکتا نیز افعال غیر متصرف سے بھی وقوع نہیں جیسے نِعْمَ اور بِئْسَ سے اور جن فعلوں میں نفی والا معنے پایا جائے ان سے نہ آنے کی وجہ یہ ہے کہ انقلاب لازم آئے گا فعل میں نفی ہو گی اور تفضیل میں اثبات یہ درست نہیں۔

### فائدہ

الف مقصورہ جب تیسری جگہ سے بعد میں آئے یعنے چوتھی، پانچویں اور چھٹی جگہ تو اس کو تثنیہ اور جمع مؤنث سالم بناتے وقت یا سے بدل دیتے ہیں اسی لیے تثنیہ ضُرَّيَيَانِ اور جمع مؤنث سالم ضُرَّيَيَاتٌ آتا ہے۔

اسم تفضیل برائے مذکرست امّا چوں صیغہ مؤنث بناکنی بعد حذف علامت مضارع فا را ضمّہ دہ و عین را ساکن کن و بعد لام الف مقصورہ لاحق کن و لام کلمہ را فتحہ دہ تا اسم تفضیل مؤنث گردد ۔

## بحث اسم تفضیل

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر | اَفْعَلُ<br>زیادہ کرنے والا ایک مذکر | اَفْعَلَانِ<br>زیادہ کرنے والے دو مذکر | اَفْعَلُوْنَ (جمع مذکر سالم)<br>زیادہ کرنے والے سب مذکر<br>اَفَاعِلُ (جمع مذکر مکسر) |
| مؤنث | فُعْلٰی<br>زیادہ کرنے والی ایک مؤنث | فُعْلَیَانِ<br>زیادہ کرنے والی دو مؤنث | فُعْلَیَاتٌ (جمع مؤنث سالم)<br>زیادہ کرنے والی سب مؤنث<br>فُعَلٌ (جمع مؤنث مکسر)<br>زیادہ کرنے والی سب مؤنث |

**تمت بالخیر**

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ رب العلمین والعاقبۃ للمتقین (انجام بخیر شود برائے پرہیزگاراں) والصلوۃ والسلام علی رسولہ محمد والہ واصحابہ اجمعین۔

بداں[ف۱] اسعدک اللہ تعالیٰ فی الدارین (دنیا و آخرت) کہ جملہ افعال متصرفہ[ف۲] و اسمای متمکنہ[ف۳] از روی ترکیب حروف اصلی بر دو گونہ (قسم) است ثلاثی و رباعی اما ثلاثی[ف۴] آں باشد کہ در ماضی[ف۵] او سہ حرف اصلی باشد چوں نَصَرَ و ضَرَبَ و رباعی آں باشد کہ در ماضی او چہار حرف اصلی باشد چوں بَعْثَرَ و عَرْقَبَ اما ثلاثی بر دو گونہ است یکی مجرد[ف۶] کہ در ماضی او حرف زائد نباشد و دیگر مزید فیہ کہ در ماضی او حروف زائد نیز باشند اما آنکہ در و حروف زائد نباشد آں نیز بر دو گونہ (قسم) است یکی مطرد[ف۸] کہ وزن او بیشتر آید و دیگر شاذ[ف۹] کہ وزن او کمتر آید۔ اما مطرد را پنج[ف۱۰] باب است۔

ف۱ بداں میں با زائد ہے اور داں امر ہے دانستن سے بمعنے جاننا عربی میں اِعْلَمْ اور فارسی میں ایک ہی معنے میں استعمال ہوتے ہیں مخاطب کو متنبہ کرنا مقصود ہو اور اس کی غفلت دور کرنی مقصود ہو تو یہ لفظ ذکر کیا جاتا ہے، البتہ فارسی لفظ ذکر کرکے اشارہ کیا ہے کہ کتاب کی عبارت فارسی میں ہوگی۔ ف۲ افعال متصرفہ ان فعلوں کو کہتے ہیں جن کی ماضی، مضارع، امر وغیرہ کی گردانیں ہوتی ہوں ف۳ اسمائے متمکنہ سے مراد اسماء معرب ہیں یعنے وہ اسم جنکو مبنی اصل سے مشابہت نہ ہو وہ متمکن ہوتا ہے تمکن کا معنے جگہ دینا، قدرت دینا، متمکن بھی اعراب کو جگہ دیتا ہے اور اپنے آپ پر قادر کرتا ہے اس لیے اس کو متمکن کہتے ہیں۔ یہاں تمام اسماء مشتقہ اور معادر و جامد مراد ہیں۔

ف۴ ثلاثی و رباعی دونوں لفظوں کے فا کلمہ پر ضمہ ہے منسوب بسوی ثلثہ اور منسوب بسوی اربعہ معنے ہے یعنی تین حرفوں والا اور چار حرفوں والا۔ ف۵ ماضی کے واحد مذکر غائب کے صیغہ سے پتہ چلے گا کہ یہ ثلاثی ہے یا رباعی مصدر یا کسی اور فعل سے نہیں کیونکہ ان میں ثلاثی مجرد سے ہونے کے باوجود بھی حروف زائد آتے رہتے ہیں۔

ف۶ مجرد وہ ہوگا جس کے ماضی کے واحد غائب کے صیغہ میں حروف اصلیہ سے کوئی زائد نہ ہو باقی مصدر اور تمام مشتقات ماضی کے تابع ہوں گے یعنے ان کو بھی مجرد کہیں گے۔

ف۷ بَعْثَرَ کسی کام پر ابھارنا، ظاہر کرنا، نظر کرنا، تفتیش کرنا، اور پریشان کرنا، بعض چیزوں کو بعض پر پھیرنا، کسی چیز کو باہر لانا، دور کرنا، منتشر کرنا، حوض کو منہدم کرنا، زیریں چیز کو بالا کرنا۔ عَرْقَبَ، حیلہ کرنا، کونچیں کاٹنا، کھڑا کرنے کے لیے کونچیں اٹھانا، تَعَرْقَبَ، حیلہ کرنا، عرقوب کے مانند ہونا، عَنِ الْاَمْرِ، باز رہنا، پہاڑی کے تنگ راہوں میں چلنا، لِخَصْمِہٖ، دشمن کے لیے مخفی طریقہ اختیار کرنا۔ ف۸ مطرد کا لغوی معنے ہے کام کا درست طور پر چلنا احکام کا باہم مماثل ہونا، یہاں مراد یہ ہے کہ ثلاثی مجرد کے وہ ابواب جو کثیر الاستعمال ہیں۔

ف۹ شاذ کی تین قسمیں ہیں۔ مخالف قانون و موافق استعمال، مخالف استعمال و موافق قانون، مخالف قانون و مخالف استعمال، لیکن یہاں مراد یہ ہے جو قلیل الاستعمال ہو۔

ف۱۰ ثلاثی مجرد کل چھ باب آتے ہیں پانچ کثرت سے اور ایک قلیل طور پر، عقلی احتمال یہ تھا کہ کل نو باب ہوں ماضی کے عین کلمہ کی تین حرکتیں اور مضارع کے عین کلمہ کی تین حرکتیں لیکن دو باب ماضی کے عین کلمہ پر کسرہ اور مضارع کے عین کلمہ پر ضمہ ہو یا اس کا عکس (الٹ) ہو نہیں آتے کیونکہ کسرہ سے انتقال ضمہ کی طرف اور ضمہ سے کسرہ کی طرف ثقل ہے اسی طرح ماضی مضموم العین اور ماضی مفتوح العین بھی اہل عرب کے نزدیک مستعمل نہیں۔

## فائدہ

تین باب جن کی ماضی اور مضارع کے عین کلمہ کی حرکت مختلف ہو وہ اسی اختلاف حرکت کی وجہ دعائم الابواب (تمام بابوں کے ستون اور اصل) کہلاتے ہیں۔

# باب اول

بروزن فَعَلَ يَفْعُلُ بفتح العين فی الماضی وضمها فی الغابر[1] چوں اَلنَّصْرُ وَالنُّصْرَةُ یاری کردن۔

تصریفہ[2]، نَصَرَ يَنْصُرُ نَصْرًا فهو نَاصِرٌ و نُصِرَ يُنْصَرُ نَصْرًا فهو مَنْصُوْرٌ الامر منه اُنْصُرْ والنهی عنه لَاتَنْصُرْ الظرف منه مَنْصَرٌ والآلة منه مِنْصَرٌ و مِنْصَرَةٌ و مِنْصَارٌ و تثنيتهما[3] مَنْصَرَانِ و مِنْصَرَانِ، والجمع منهما[4] مَنَاصِرُ و مَنَاصِيْرُ افعل التفضيل منه المذكر اَنْصَرُ والمؤنث منه نُصْرٰى و تثنيتهما[5] اَنْصَرَانِ و نُصْرَيَانِ، والجمع منهما[6] اَنْصَرُوْنَ و اَنَاصِرُ و نُصَرٌ و نُصْرَيَاتٌ ÷ اَلطَّلَبُ جستن، اَلدُّخُوْلُ درآمدن، اَلْقَتْلُ کشتن، اَلْفَتْلُ تافتن۔

ایں ہمہ امثال بروزن نصر ینصر می آیند

**باب دوم**، بروزن فَعَلَ يَفْعِلُ بفتح العين فی الماضی وکسرها فی الغابر (مضارع) چوں اَلضَّرْبُ وَالضَّرْبَةُ زدن ورفتن برروی زمین وپدید کردن مثل[7] تصریفہ۔ ضَرَبَ يَضْرِبُ ضَرْبًا فهو ضَارِبٌ وضُرِبَ يُضْرَبُ ضَرْبًا فهو مَضْرُوْبٌ الامر منه اِضْرِبْ والنهی عنه لَاتَضْرِبْ الظرف منه مَضْرِبٌ والآلة منه مِضْرَبٌ و مِضْرَبَةٌ و مِضْرَابٌ و تثنيتهما مَضْرِبَانِ و مِضْرَبَانِ والجمع منهما مَضَارِبُ و مَضَارِيْبُ افعل التفضيل منه المذكر اَضْرَبُ والمؤنث منه ضُرْبٰى و تثنيتهما اَضْرَبَانِ و ضُرْبَيَانِ والجمع منهما اَضْرَبُوْنَ و اَضَارِبُ و ضُرَبٌ و ضُرْبَيَاتٌ ÷ اَلْغَسْلُ شستن، اَلْغَلَبُ غلبہ کردن، اَلظُّلْمُ ستم کردن، اَلْفَصْلُ جدا کردن،

ایں ہمہ امثال بروزن ضرب یضرب می آیند

---

[1] غابر مضارع کا دوسرا نام ہے۔ یہ غبور سے بنا ہے جس کا معنے ہے باقی رہنا، چونکہ مضارع میں بھی زمانہ تکلم کے وقت تک باقی رہتا ہے، گذرا ہوا نہیں ہوتا اس لیے اسے غابر کہا جاتا ہے۔

[2] تصریفہ کا معنے ہے پھیرنا یعنے گردان کرنا، ایک کلمہ کو ایک حال سے دوسرے حال کی طرف پھیرنا۔ یہاں جو گردان ذکر کی گئی ہے اس کو صرف صغیر کہتے ہیں اس میں ہر ایک مشتق کا ایک ایک صیغہ ذکر کر دیا جاتا ہے جیسے نَصَرَ ماضی کا واحد مذکر غائب اور يَنْصُرُ مضارع کا واحد مذکر غائب کا صیغہ ہے۔

[3] تثنیتہما سے مراد ظرف اور آلہ کا تثنیہ۔ ظرف کا مَنْصَرَانِ اور آلہ کا تثنیہ مِنْصَرَانِ۔

[4] والجمع منہما سے مراد بھی ظرف اور آلہ کی جمع، مَنَاصِرُ ظرف اور آلہ دونوں کی جمع ہے لیکن مَنَاصِيْرُ صرف آلہ کے وزن مِنْصَارٌ کی جمع ہے۔

[5] تثنیتہما سے مراد اسم تفضیل کے مذکر اور مؤنث کا تثنیہ، مذکر کا اَنْصَرَانِ اور مؤنث کا نُصْرَيَانِ۔

[6] والجمع منہما سے مراد اسم تفضیل کے مذکر اور مؤنث کی جمع۔ اَنْصَرُوْنَ جمع مذکر سالم، اَنَاصِرُ جمع مکسر نُصَرٌ، جمع مؤنث مکسر، نُصْرَيَاتٌ، جمع مؤنث سالم۔

### تنبیہ

حاشیہ نمبر ۳ سے لے کر نمبر ۶ تک مجرد کے تمام بابوں کو اسی پر قیاس کیا جائے۔

[7] پدید کردن مَثَلْ، مثال بیان کرنا المنجد نے یہی بیان کیا ضَرَبَ الْمَثَلَ، مثال بیان کرنا۔
بعض کے نزدیک مثال کی قید کے بغیر بھی "ضرب" مثال بیان کرنے کے معنے میں آتا ہے۔

**باب سوم**: بروزن فَعِلَ یَفْعَلُ بکسر العین فی الماضی و فتحہا فی الغابر چوں اَلسَّمْعُ ۵۱ والسَّمَاعُ۔ شنیدن وگوش فرا داشتن **تصریفہ**: سَمِعَ یَسْمَعُ سَمْعًا فھو سَامِعٌ و سُمِعَ یُسْمَعُ سَمْعًا فھو مَسْمُوْعٌ الامر منہ اِسْمَعْ والنہی عنہ لَا تَسْمَعْ والظرف منہ مَسْمَعٌ والآلۃ منہ مِسْمَعٌ و مِسْمَعَۃٌ و مِسْمَاعٌ و تثنیتہا مِسْمَعَانِ و مِسْمَعَتَانِ والجمع منہما مَسَامِعُ و مَسَامِیْعُ وافعل التفضیل منہ اَسْمَعُ والمؤنث منہ سُمْعٰی و تثنیتہا اَسْمَعَانِ و سُمْعَیَانِ والجمع منہما اَسْمَعُوْنَ و اَسَامِعُ و سُمَعٌ و سُمْعَیَاتٌ:۔ اَلْعِلْمُ دانستن، اَلْفَهْمُ دریافتن، اَلْحِفْظُ نگاہداشتن، اَلشَّهَادَةُ گواہی دادن، اَلْحَمْدُ ستودن، اَلْجَهْلُ نادانستن۔

**باب چہارم** بروزن فَعَلَ یَفْعَلُ بفتح العین ۵۲ فیہما چوں اَلْفَتْحُ ۵۳ کشادن **تصریفہ** فَتَحَ یَفْتَحُ ۵۴ فَتْحًا فھو فَاتِحٌ و فُتِحَ یُفْتَحُ فَتْحًا فھو مَفْتُوْحٌ الامر منہ اِفْتَحْ والنہی عنہ لَا تَفْتَحْ الظرف منہ مَفْتَحٌ والآلۃ منہ مِفْتَحٌ و مِفْتَحَۃٌ و مِفْتَاحٌ و تثنیتہا مِفْتَحَانِ و مِفْتَحَتَانِ والجمع منہما مَفَاتِحُ و مَفَاتِیْحُ وافعل التفضیل منہ اَفْتَحُ والمؤنث منہ فُتْحٰی و تثنیتہا اَفْتَحَانِ و فُتْحَیَانِ والجمع منہما اَفْتَحُوْنَ و اَفَاتِحُ و فُتَحٌ و فُتْحَیَاتٌ:۔ اَلْمَنْعُ بازداشتن، اَلصَّبْغُ رنگ کردن، اَلرَّهْنُ گروی داشتن، اَلسَّلْخُ پوست کشیدن۔

بدانکہ ہر فعلے کہ بریں وزن آید بجائے عین فعل یا لام فعل او حرفی باشد از حروف حلق و حروف حلق شش است الحاء والخاء والعین والغین والهاء والهمزۃ کہ مجموع وے اغ خعہ باشد اما دَکَنَ یَدْکَنُ ۵۵ و اَبٰی یَاْبٰی ۵۶ فشاذٌ۔

---

۵۱ السّمع۔ فا کلمہ پر فتح اور کسرہ دونوں آتے ہیں جس کا معنے ہے سننا، بعض کے نزدیک بالفتح مصدر ہے اور بالکسر حاصل مصدر ہے اس طرح سماع، سماعۃ، سماعیۃ بالفتح مصدر ہیں۔

۵۲ ماضی اور مضارع دونوں کے عین کلمہ پر فتح ہوگا۔

۵۳ الفتح، کھولنا، حکم کرنا، فراخ ہونا، کامیاب ہونا۔

۵۴ فتح یفتح کے باب پر آنے کے لیے یہ قانون ہے کہ جس لفظ کے عین کلمہ یا لام کلمہ میں حرف حلقی ہوگا وہی اس باب پر آئے گا لیکن یہ قانون نہیں کہ جس کلمہ کا عین یا لام حلقی ہو وہ ضرور فتح پر آئے گا اس لیے کہ شَهِدَ یَشْهَدُ کے عین کلمہ میں حرف حلقی ہے اور سَمِعَ یَسْمَعُ کے لام کلمہ میں حلقی ہے لیکن فتح باب پر نہیں۔

۵۵ دَکَنَ یَدْکَنُ (میلان کرنا، قوی جانب ہونا) فتح باب پر آیا ہوا ہے حالانکہ عین یا لام کلمہ حلقی نہیں، ایک جواب یہ ہے کہ یہ شاذ ہے یعنے خلاف قانون ہے اگرچہ موافق استعمال ہے، دوسرا جواب یہ ہے کہ اس میں تداخل ہے یعنے ماضی ایک باب سے اور مضارع دوسرے باب سے ہے یہ کوئی مستقل باب نہیں۔ دَکَنَ یَدْکُنُ (نصر ینصر) سے ماضی لی اور دَکِنَ یَدْکَنُ سے مضارع لیا اس طرح بظاہر یہ باب فتح سمجھ آتا ہے واقعۃً یہ دو بابوں کا مجموعہ ہے۔

۵۶ اَبٰی یَاْبٰی فتح کے وزن پر ہے۔ اگرچہ عین یا لام کلمہ حلقی نہیں لیکن یہ بھی شاذ ہے یعنے خلاف قانون ہے، اگرچہ استعمال کے مطابق، یہ شاذ کی تین قسموں سے ایک ہے۔ شاذ کی تین قسمیں بیان کی جاچکی ہیں۔ ملاحظہ ہو صہ ۳۲ حاشیہ ۵۰

**باب پنجم** بروزن فَعُلَ یَفْعُلُ بضم العین فیہما . بدانکہ ایں باب لازم[1] ست وبیشتر اسم فاعل ایں بروزن فَعِیْل می آید چوں اَلْکَرَمُ وَالْکَرَامَۃُ بزرگ شدن **تصریفہ** کَرُمَ یَکْرُمُ کَرَمًا وَکَرَامَۃً فہو کَرِیْمٌ[2] الامر منہ اُکْرُمْ والنہی عنہ لَاتَکْرُمْ الظرف منہ مَکْرَمٌ والآلۃ منہ مِکْرَمٌ ومِکْرَمَۃٌ ومِکْرَامٌ و تثنیتہما مَکْرَمَانِ ومِکْرَمَانِ والجمع منہما مَکَارِمُ ومَکَارِیْمُ افعل التفضیل منہ اَکْرَمُ والمؤنث منہ کُرْمٰی وتثنیتہما اَکْرَمَانِ وکُرْمَیَانِ والجمع منہما اَکْرَمُوْنَ واَکَارِمُ وکُرَمٌ وکُرْمَیَاتٌ ؛ اَللُّطْفُ وَاللَّطَافَۃُ پاکیزہ شدن ، اَلْقُرْبُ نزدیک شدن ، اَلْبُعْدُ دور شدن ، اَلْکَثْرَۃُ بسیار شدن .

اما شاذ آنکہ وزن او کمتر آید آنرا سہ[3] باب ست .

**باب اوّل** بروزن فَعِلَ یَفْعِلُ بکسر العین فیہما چوں اَلْحَسْبُ[4] وَالْحِسْبَانُ پنداشتن **تصریفہ** حَسِبَ یَحْسِبُ حَسْبًا وحِسْبَانًا فہو حَاسِبٌ وحُسِبَ یُحْسَبُ حَسْبًا وحِسْبَانًا فہو مَحْسُوْبٌ الامر منہ اِحْسِبْ والنہی عنہ لَاتَحْسِبْ الظرف منہ مَحْسِبٌ والآلۃ منہ مِحْسَبٌ ومِحْسَبَۃٌ ومِحْسَابٌ وتثنیتہما مَحْسِبَانِ ومِحْسَبَانِ والجمع منہما مَحَاسِبُ ومَحَاسِیْبُ وافعل التفضیل منہ اَحْسَبُ والمؤنث منہ حُسْبٰی وتثنیتہما اَحْسَبَانِ وحُسْبَیَانِ والجمع منہما اَحْسَبُوْنَ واَحَاسِبُ وحُسَبٌ وحُسْبَیَاتٌ ؛

بدانکہ صحیح[5] ازیں باب جز حَسِبَ یَحْسِبُ ونَعِمَ یَنْعِمُ دیگر نیامدہ است اَلنَّعْمُ وَالنَّعْمَۃُ خوش عیش شدن .

---

[1] فعل لازم وہ ہے جو فاعل پر اکتفا کرے مفعول بہ کی اسے ضرورت نہ ہو، فعل متعدی وہ ہے جس کو فاعل کے ساتھ مفعول بہ کی ضرورت بھی ہو جیسے کَرُمَ وہ بزرگ ہوا یہ لازم ہے شَرِبَ مَاءً اسنے پانی پیا یہ متعدی ہے، اکثر طور پر متعدی کا اردو ترجمہ کرتے وقت اس میں "نے" آتا ہے خیال رہے باقی چار مفعول یعنے مطلق، لہ، معہ، فیہ، لازم اور متعدی دونوں کے آتے ہیں۔

فائدہ : فعل لازم کا اسم مفعول اور فعل مجہول بغیر واسطہ حرف جار کے نہیں آتا اسی لیے مجہول بناتے وقت کُرِمَ بِہٖ پڑھا جاتا ہے۔

[2] یعنے اس باب کے فاعل کی جگہ صفت مشبہ بروزن فعیل استعمال کرتے ہیں کبھی اسی معنے کے لیے کُرَام بالضم اور مَکْرَم بفتح العین کلمہ بھی استعمال کرتے ہیں۔

[3] کم استعمال ہونے والے تین باب اگرچہ مصنف نے ذکر کیے ہیں لیکن محققین کے نزدیک ثلاثی مجرد کے فقط چھ باب ہیں پانچ کثیر الاستعمال اور ایک (حَسِبَ یَحْسِبُ) کم استعمال ہوتا ہے لیکن دو اور باب جو مصنف نے ذکر کئے ہیں ان کا ذکر ان کے ساتھ ان شاء اللہ کیا جائے گا کہ وہ اصل میں مستقل باب نہیں

[4] اَلْحَسْبُ . صاحب نوادر الاصول نے بیان کیا ہے کہ مصدر حِسْبَانٌ (بالکسر) اور مَحْسِبَۃٌ بفتح المیم وکسر السین کا معنے ہے سمجھنا اور یہ باب فَعِلَ یَفْعِلُ سے آتا ہے لیکن جب مصدر حَسْبٌ بفتح الحاء اور حُسْبَانٌ بالضم الحاء ہو تو باب عَلِمَ یَعْلَمُ سے آئے گا اس کا معنے ہونا، شمار کرنا، حساب کرنا، سب کا معنے سمجھنا، کرنا غلط ہے۔

[5] صحیح میں سے صرف دو باب فَعِلَ یَفْعِلُ کے وزن پر آتے ہیں البتہ معتل میں سے چند باب اس وزن پر آتے ہیں جیسے وَمِقَ ، دوست رکھنا، وَبِقَ ہلاک ہونا، وَفِقَ موافق ہونا، وَثِقَ مضبوط ہونا، وَرِثَ میراث پانا وَرِعَ پرہیزگار ہونا، وَرِمَ سوجنا، وَرِیَ چقماق سے آگ نکالنا، وَلِیَ نزدیک ہونا وَغِرَ وَحِرَ کینہ رکھنا، وَلِہَ، غم رکھنا، ڈرنا، ڈر اور حیرت سے عقل کا زائل ہونا، وَہِلَ غیر مراد کی طرف وہم جانا، وَعِمَ ، کسی کے حق میں نعمت کی دعا کرنا، وَطِئَ ، پامال کرنا، یَئِسَ ، ناامید ہونا ، یَبِسَ ، خشک ہونا۔

**باب دوم**: بروزن فَعِلَ یَفْعَلُ بکسر العین فی الماضی وفتحها فی الغابر[۱] بدانکه صحیح از یں باب جز فَضِلَ یَفْضُلُ دیگر نیامدہ است وبعضی حَضِرَ یَحْضُرُ و نَعِمَ یَنْعُمُ را نیز ازیں باب گویند چوں اَلْفَضْلُ افزوں شدن و غلبہ کردن **تصریفہ** فَضِلَ یَفْضَلُ فَضْلًا فھو فَاضِلٌ و فُضِلَ یُفْضَلُ فَضْلًا فھو مَفْضُوْلٌ الامر منہ اِفْضَلْ والنھی عنہ لَا تَفْضَلْ الظرف منہ مَفْضَلٌ والآلۃ منہ مِفْضَلٌ و مِفْضَلَۃٌ و مِفْضَالٌ و تثنیتھما مَفْضَلَانِ و مِفْضَلَانِ والجمع منھما مَفَاضِلُ و مَفَاضِیْلُ افعل التفضیل منہ اَفْضَلُ والمؤنث منہ فُضْلٰی و تثنیتھما اَفْضَلَانِ و فُضْلَیَانِ والجمع منھما اَفْضَلُوْنَ و اَفَاضِلُ و فُضَلٌ و فُضْلَیَاتٌ

تثنیہ ظرف، تثنیہ آلہ، تثنیہ مذکر، تثنیہ مؤنث، جمع مشترک برائے ظرف وآلہ، جمع مذکر سالم، جمع مذکر مکسر، جمع مؤنث مکسر، جمع مؤنث سالم

اَلْحُضُوْرُ حاضر شدن۔

**باب سوم**: بروزن فَعُلَ یَفْعَلُ بضم العین فی الماضی وفتحها فی الغابر بدانکہ ہر ماضی کہ مضموم العین بود مستقبل او نیز مضموم العین آید مگر در صرف واحد از معتل عین واوی مانند کُدْتَ[۲] و تَکَادُ چوں اَلْکَوْدُ وَالْکَیْدُوْدَۃُ خواستن و نزدیک شدن، **تصریفہ**: کَادَ یَکَادُ[۳] کَوْدًا و کَیْدُوْدَۃً فھو

---

[۱] صحیح یہ ہے کہ فَعِلَ یَفْعُلُ کوئی مستقل باب نہیں بلکہ اس میں تداخل پایا گیا ہے یعنے ماضی اور باب کی اور مضارع اور باب کا ہے کیونکہ فَضِلَ یَفْضَلُ بروزن عَلِمَ یَعْلَمُ ایک باب ہے اور فَضَلَ یَفْضُلُ بروزن نَصَرَ یَنْصُرُ دوسرا باب ہے، پہلے سے ماضی لی اور دوسرے سے مضارع۔

[۲] کُدْتَ۔ صحیح یہ ہے کہ اصل میں یہ باب سَمِعَ یَسْمَعُ کے وزن پر آتا ہے اور اس کا درست تلفظ کِدْتَ ہے جیسے قرآن پاک میں آتا ہے لَقَدْ کِدْتَ تَرْکَنُ۔ کاف کے ضمہ سے آنے کو علامہ رضی نے مطلقا رد کیا ہے اور بعض حضرات نے شاذ یعنے قلیل الاستعمال لیا ہے [۳] کَادَ اصل میں کَوِدَ یا کَوُدَ ہے واؤ کو الف سے بدلا گادَ ہوگیا۔ **قاعدہ**۔ واؤ یا یا متحرک ماقبل مفتوح ہو تو اسے الف سے بدل دیتے ہیں بشرطیکہ وہ واؤ یا یا فا کلمہ، ناقص کا عین کلمہ نہ ہو اور اس کے بعد حرف تثنیہ یا مشدد، الف جمع مؤنث سالم اور نون تاکید نہ ہو اور وہ کلمہ بروزن فَعَلَانٌ اور فَعَلٰی نہ ہو اور ملحق کے عین کلمہ میں نہ ہو اور حرف صحیح سے بدل ہو کر عین کلمہ میں واقع نہ ہو اور اس کلمہ کے معنی میں نہ ہو جس میں تعلیل نہ ہو سکتی ہو۔ اور اس کے بعد مدہ زائدہ نہ ہو جس کا تحقق اور سکون لازم ہو لیکن معنے کے لیے مفید نہ ہو اور فعل غیر متصرف کے عین کلمہ میں نہ ہو۔ قال اور باع اصل میں قَوَلَ اور بَیَعَ تھے ان میں قانون جاری ہوا لیکن قَوْلٌ، بَیْعٌ اور قَوُلَ، بَیِعَ اور تَوَعَّدَ، یَقْوَکَنَّ اور قَوِیَ حَیِیَ اور عَصَوَانِ، رَحَیَانِ اور عَصَوِیَّۃٌ اور عَصَوَاتٌ، رَحَیَاتٌ اور تَدَعُوَنَّ، اِخْشَیِنَّ اور جَوَلَانٌ، حَیَوَانٌ، صَوَرٰی، حَیَدٰی

اور قَوَلُوْلٌ، بَیَعُوْعٌ (ملحق بہ قَرَبُوْسٌ گوشہ زین) اور تَطَقٌّ، تَقَضَّی (در اصل تَطَنُّنٌ، تَقَضُّضٌ بودند) اور عَوِرَ، صَیِدَ اور سَوَادٌ، بَیَاضٌ میں شروط کے نہ پائے جانے کی وجہ سے قانون جاری نہیں کرتے (مثالیں ترتیب کے مطابق ہیں۔

[۴] یَکَادُ اصل میں یَکْوَدُ تھا واؤ کی حرکت ماقبل کو دی واؤ کو الف کیا یَکَادُ ہوگیا۔

## قاعدہ

واؤ اور یا مفتوح وسط میں واقع ہوں ماقبل حرف صحیح ساکن مظہر (غیر مدغم) قابل حرکت ہو تو واؤ اور یا کا فتحہ نقل کر کے ماقبل کو دیتے ہیں اور واؤ اور یا کو الف سے بدلتے ہیں شرط یہ ہے کہ کلمہ افعل کے وزن پر نہ ہو، فعل غیر متصرف نہ ہو اور ملحق اور رنگ کے معنے میں اور عیب کے معنے میں نہ ہو اور اسم آلہ نہ ہو، یُقَالُ اور یُبَاعُ اصل میں یُقْوَلُ اور یُبْیَعُ تھے ان میں قانون جاری ہوا لیکن اِنْوَعَدَ، اَفْیَسَ اور اَقْوَلُ، اَبْیَعُ اور مَا اَقْوَلَہٗ، مَا اَبْیَعَہٗ اور تَاوَلَ اور بَلَیْعَ اور اَعْوَرَ، اِسْوَدَّ، اِبْیَضَّ، اِجْوَنْدَدَ (ملحق باحرنجم) میں قانون جاری نہیں کرتے۔

کائِدٌ وکِیْدَ یُکَادُ کَوْدًا وکَیْدُوْدَۃً فَھُوَ مَکُوْدٌ الامر منہ کُدْ والنہی عنہ لَاتَکَدْ الظرف منہ مَکَادٌ و
الآلۃ منہ مِکْوَدٌ ومِکْوَدَۃٌ ومِکْوَادٌ تثنیتہا مَکَادَانِ ومِکْوَدَانِ والجمع منہما مَکَاوِدُ ومَکَاوِیْدُ افعل التفضیل
منہ اَکْوَدُ والمؤنث منہ کُوْدٰی وتثنیتہا اَکْوَدَانِ وکُوْدَیَانِ والجمع منہما اَکْوَدُوْنَ واَکَاوِدُ وکُوْدٌ وکُوْدَیَاتٌ
بدانکہ کُدْتَّ در اصل کُوْدْتَ بود ضمہ بر واؤ دشوار داشتہ نقل کردہ بما قبل دادند بعد از ازالۂ حرکت
ماقبل، واؤ از جہت اجتماع ساکنین افتاد وبعدہ دال را بتا بدل کردند وتا را در تا ادغام کردند کُدْتَّ شد و
تَکَادُ در اصل تَکْوَدُ بود حرکتِ واؤ نقل کردہ بما قبل دادند پس از جہت فتحہ ماقبل واؤ الف گشت
تَکَادُ شد ایں لغت را العجبی از سَمِعَ یَسْمَعُ نیز گویند۔

اما منشعب ثلاثی کہ در وحرف زائد نیز باشد بر دوگونہ است یکی آنکہ ملحق برباعی باشد دوم آنکہ ملحق برباعی
نباشد، اما آنکہ ملحق برباعی نباشد نیز بر دوگونہ است یکی آنکہ در والف وصل در آید و دیگر آنکہ در والف

---

۱ کائدٌ اصل میں کَاوِدٌ ہے واؤ کو ہمزہ سے بدلا کائِدٌ ہوگیا۔ **قاعدہ**: ہر واؤ اور یا جو واقع ہو الف فاعل کے بعد اور یا واقع ہو یائے تصغیر کے بعد اصل (ماضی) میں سلامت نہ رہی ہو یا اس کا اصل ہو ہی نہیں تو اس واؤ اور یا کو ہمزہ سے بدل دیتے ہیں جیسے کَاوِدٌ، قَاوِلٌ، بَایِعٌ سے کَائِدٌ، قَائِلٌ، بَائِعٌ بناتے ہیں سَائِفٌ اصل میں سَایِفٌ ہے اس کا اصل استعمال نہیں۔ عَاوِدٌ، صَایِدٌ میں قانون جاری نہیں کیونکہ ان کا اصل سلامت رہتا ہے تصغیر کی مثال قُوَیْئِلٌ، بُوَیْئِعٌ ہیں لیکن عُوَیْوِدٌ اور صُوَیْیِدٌ میں قانون جاری نہیں ہوتا۔ ۲ کِیْدَ اصل میں کُوِدَ ہے واؤ کو یا کیا۔ **قاعدہ** ہر واؤ اور یا مکسور ماضی مجہول میں ضمہ کے بعد واقع ہوں ان کا کسرہ ماقبل کو دینا بعد از حذفِ حرکتِ ماقبل جائز ہے اگر واؤ ہو تو وہ ماقبل مکسور ہونے کی وجہ سے یا ہو جائے گی جیسے کُوِدَ، قُوِلَ، بُیِعَ، سے کِیْدَ، قِیْلَ، بِیْعَ بنائے گئے۔ ۳ مَکُوْدٌ اصل میں مَکْوُوْدٌ تھا واؤ پر ضمہ ثقیل تھا نقل کر کے ماقبل کو دیا دو ساکن جمع ہو گئے اس لیے ایک واؤ کو حذف کیا تو مَکُوْدٌ ہو گیا۔ **تنبیہ**: امر کُدْ اور نہی لَاتَکَدْ میں الف التقاء ساکنین کی وجہ سے گر گیا۔ مضارع مجہول یُکَادُ اور ظرف مَکَادٌ میں یَکَادُ (مضارع معلوم) والا قانون جاری ہوا۔ اسم آلہ مِکْوَدٌ، مِکْوَدَۃٌ، مِکْوَادٌ، مِکْوَدَانِ اور افعل التفضیل اَکْوَدُ، اَکْوَدَانِ، اَکْوَدُوْنَ میں قانون جاری نہیں کیا گیا کیونکہ پہلے بیان کیا گیا ہے کہ اسم آلہ اور افعل التفضیل میں قانون جاری نہیں ہوتا۔ ۴ **قاعدہ**: ہر دال ساکن اس کے بعد تا متحرک ہو سوائے تا افتعال کے اس دال کو تا کرتے ہیں اس کے بعد تا کو تا میں ادغام کرتے ہیں، عکس کی صورت قانون بالعکس جاری ہوگا یعنے ہر تا ساکن اس کے بعد دال متحرک آجائے تو تا کو دال بناتے ہیں اور دال کو دال میں ادغام کرتے ہیں پہلی صورت کی مثال کُدْتَّ اور وَعَدْتَّ دوسری صورت کی مثال فَلَمَّا اَثْقَلَتْ دَعَوَا اللّٰہَ۔ ۵ بعض محققین کا یہ قول ہے اور یہی درست ہے جیسے پہلے بیان کیا جا چکا ہے کیونکہ قرآن پاک میں ماضی اور مضارع دونوں استعمال ہیں جو سَمِعَ یَسْمَعُ کے وزن پر آئے ہوئے ہیں ماضی کی مثال لَقَدْ کِدْتَّ تَرْکَنُ اور مضارع کی مثال یَکَادُ الْبَرْقُ۔

۶ تین حرف اصلی پر اگر کوئی حرف زائد ہو تو اسکی دو قسمیں ہیں ایک ملحق برباعی دوسری غیر ملحق برباعی، جو ملحق برباعی نہیں اسکی پھر دو قسمیں ہیں ایک یہ کہ اس میں ہمزہ وصلی ہوگا دوسری قسم یہ ہے کہ اس میں ہمزہ وصلی نہیں ہوگا، جس میں ہمزہ وصلی ہوگا اس کے نو باب ہیں۔

۷ ملحق اسے کہتے ہیں کہ کسی کلمہ میں تین حرف اصلیوں سے کوئی زائد ہو اور اس کے مصدر کا وزن رباعی مجرد یا مزید کے وزن کے مشابہ ہو جائے۔ اَخْرَجَ، صَرَّفَ، قَاتَلَ، اگرچہ دَحْرَجَ کے وزن کے مشابہ ہیں لیکن ان کے مصادر اِخْرَاجٌ، تَصْرِیْفٌ، مُقَاتَلَۃٌ رباعی کے مصدر دَحْرَجَۃٌ کے مشابہ نہیں اس لیے یہ ملحق نہیں۔

وصل در نیاید اما آنکہ در والف وصل در آید آنرا نہ باب ست ۔

**باب اوّل**: بروزن افتعال چوں الاجتناب، پرہیز کردن **تصریفہ** اجتنب یجتنب اجتنابًا فہو مجتنبٌ واُجتُنِبَ یُجتَنَبُ اجتنابًا فہو مُجتنَبٌ الامر منہ اجتنب والنہی عنہ لاتجتنب۔

الاقتباس پارہ نور چیدن، الاقتناص صید کردن، الالتماس جستن، الاعتزال یکسو شدن، الاحتمال برداشتن، الاختطاف ربودن۔

**باب دوم** استفعال چوں الاستنصار طلب یاری کردن **تصریفہ** استنصر یستنصر استنصارًا فہو مُستنصِرٌ واُستُنصِرَ یُستنصَرُ استنصارًا فہو مُستنصَرٌ الامر منہ استنصِر والنہی عنہ لاتستنصِر

الاستغفار آمرزش خواستن الاستفسار پرسیدن الاستنفار رمیدن و رمانیدن الاستخلاف کسے راجای خویش یا بجای دیگر نشانیدن الاستمتاع برخوردار گرفتن بکسی یا بچیزی **بدانکہ** ایں ہر دو باب لازم ومتعدی آمدہ اند ۔

کسی انسان یا کسی چیز سے نفع حاصل کرنا

---

**۱؎** افتعال کی علامت یہ ہے کہ اسکی ماضی کے فاکلمہ سے پہلے ہمزہ وصل ہوگا اور فاکلمہ کے بعد تا زائد ہوگی،

**یہ باب افتعال سے متعلق قوانین**

**قاعدہ**: واؤ اور یا جو ہمزہ سے بدل نہ ہوں اگر باب افتعال کے فاکلمہ میں واقع ہوں تو واؤ اور یا کو تا کرکے تا کو تا میں ادغام کرنا واجب ہوتا ہے اِوْتَعَدَ کو اِتَّعَدَ اور اِیْتَسَرَ کو اِتَّسَرَ کرتے ہیں لیکن اِیْتَمَرَ اصل میں اِءْتَمَرَ تھا یہ یا ہمزہ سے بدل ہے لہذا اسے تا سے نہیں بدلا اِتَّخَذَ اصل میں اِءْتَخَذَ تھا پھر اِیْتَخَذَ بنایا پھر اِتَّخَذَ بنایا اگرچہ یا ہمزہ سے بدل ہے لیکن شاذ ہے۔ **قاعدہ** باب افتعال کے فاکلمہ میں سین یا شین واقع ہو تو تا کو فاکلمہ کی جنس بنانا جائز ہے پھر ادغام کرنا واجب ہے اِسْتَمَعَ اور اِشْتَبَہَ کو اسی طرح پڑھیں یا اِسَّمَعَ اور اِشَّبَہَ بنالیں۔ **قاعدہ**: باب افتعال کے فاکلمہ میں طا، ظا، صاد، ضاد میں سے کوئی ایک واقع ہو تو تا کو طا سے بدلنا واجب ہے پھر طا میں صرف ادغام جیسے اِطْتَلَبَ کو اِطَّلَبَ پڑھنا واجب ہے، ظا میں ادغام اظہار دونوں جائز ہیں اظہار طا کو ظا کرکے یا ظا کو طا کر اِظْتَلَمَ کو اِظْطَلَمَ، اِظَّلَمَ اور اِطَّلَمَ، صاد اور ضاد میں ادغام اور اظہار جائز ہیں اظہار میں صرف ایک صورت طا کو صاد یا ضاد بنائیں اِصْتَبَرَ کو اِصْطَبَرَ یا اِصَّبَرَ اور اِضْتَرَبَ کو اِضْطَرَبَ یا اِضَّرَبَ، **قاعدہ**، دال، ذال، زا میں سے کوئی ایک باب افتعال کے فاکلمہ میں واقع ہو تو تا کو دال سے بدلنا واجب ہے پھر دال میں صرف ادغام اِدْتَرَکَ کو اِدَّرَکَ پڑھنا واجب ذال میں ادغام اور اظہار جائز، اظہار میں دال کو ذال یا ذال کو دال کیا جائے۔ اِذْتَکَرَ کو اِذَّکَرَ یا اِدَّکَرَ یا اِذْدَکَرَ زا میں ادغام اور اظہار جائز، اظہار میں ایک صورت دال کو زا کیا جائے۔ اِزْتَلَفَ کو اِزَّلَفَ یا اِزْدَلَفَ پڑھیں۔ **قاعدہ** باب افتعال کے فاکلمہ میں ثا واقع ہو تو تین صورتیں جائز ہیں۔ اِثْتَقَلَ یا اِثَّقَلَ یا اِتَّقَلَ، **قاعدہ**، ثا، دال، ذال، زا، سین، شین، صاد، ضاد، طا، ظا میں سے کوئی ایک باب افتعال کے عین کلمہ میں واقع ہو جائے تو تا کو عین کلمہ کی جنس بنانا جائز ہے جنس کو جنس میں ادغام کرنا واجب ہے۔ اِکْتَثَرَ کو اِکَثَّرَ، اِقْتَدَرَ کو اِقَدَّرَ، اِعْتَذَرَ کو اِعَذَّرَ، اِعْتَزَلَ کو اِعَزَّلَ، اِکْتَسَبَ کو اِکَسَّبَ، اِبْتَشَرَ کو اِبَشَّرَ، اِبْتَصَرَ کو اِبَصَّرَ، اِغْتَضَبَ کو اِغَضَّبَ، اِخْتَطَبَ کو اِخَطَّبَ، اِنْتَظَرَ کو اِنَظَّرَ۔

**۲؎**۔ استفعال کی علامت یہ ہے کہ فاکلمہ سے پہلے ہمزہ سین اور تا اس کی ماضی میں زائد ہوتے ہیں۔

**۳؎** مُسْتَنْصِرٌ یہ اسم فاعل ہے ثلاثی مجرد کے بغیر تمام ابواب کا اسم فاعل مضارع معروف کے وزن پر ہوتا ہے علامت مضارع کی جگہ میم مضموم ہوگی، آخر میں تنوین علامتِ اسم ہوگی، اور اسم مفعول اسی قاعدہ کے مطابق مضارع مجہول سے بنے گا۔

**باب سوم** بر وزن اِنْفِعَال[1] چوں اَلْاِنْفِطَارُ شگافتہ شدن **بدانکہ** ہر فعلیکہ بریں وزن آید لازم باشد **تصریفہ** اِنْفَطَرَ یَنْفَطِرُ اِنْفِطَارًا فہو مُنْفَطِرٌ الامر منہ اِنْفَطِرْ والنہی عنہ لَاتَنْفَطِرْ۔ اَلْاِنْصِرَافُ، باز گشتن اَلْاِنْقِلَابُ برگشتہ شدن اَلْاِنْخِفَافُ سبک شدن اَلْاِنْشِعَابُ شاخ در شاخ شدن۔

**باب چہارم** بر وزن اِفْعِلَال[2] **بدانکہ** ایں باب نیز لازم ست چوں اَلْاِحْمِرَارُ سرخ شدن۔ **تصریفہ** اِحْمَرَّ[3] یَحْمَرُّ اِحْمِرَارًا فہو مُحْمَرٌّ الامر منہ اِحْمَرَّ اِحْمَرِّ اِحْمَرِرْ والنہی عنہ لَاتَحْمَرَّ لَاتَحْمَرِّ لَاتَحْمَرِرْ۔ اَلْاِخْضِرَارُ سبز شدن اَلْاِصْفِرَارُ زرد شدن اَلْاِغْبِرَارُ گرد آلود شدن اَلْاِبْلِقَاقُ ابلق شدن

**باب پنجم** بر وزن اِفْعِيلَال[4] چوں اَلْاِدْهِيمَامُ سخت سیاہ شدن **تصریفہ** اِدْهَامَّ یَدْهَامُّ اِدْهِيمَامًا فہو مُدْهَامٌّ الامر منہ اِدْهَامَّ اِدْهَامِّ اِدْهَامِمْ والنہی عنہ لَاتَدْهَامَّ لَاتَدْهَامِّ لَاتَدْهَامِمْ۔ اَلْاِسْمِيرَارُ گندم گوں شدن، اَلْاِكْمِيتَاتُ کمیت شدن اسپ اَلْاِشْهِيبَابُ سفید شدن اسپ، اَلْاِصْفِيرَارُ خشک شدن نبات، اَلْاِسْحِيرَارُ (گھوڑے کا سرخ و سفید ہونا) اسمرار شدن **بدانکہ** ایں باب لازم است۔

---

**۱** انفعال کی ماضی میں فا کلمہ سے پہلے ہمزہ اور نون زائد ہوتے ہیں یہ لازم ہوتا ہے اسی وجہ سے اس کا فعل مجہول اور اسم مفعول نہیں ہوتا

**۲** افعلال کی علامت یہ ہے کہ اسکی ماضی کے واحد غائب کے صیغہ میں فا کلمہ سے پہلے ہمزہ اور لام کلمہ کے بعد اسی کا ہم جنس لفظ زائد ہوگا۔

**۳** اِحْمَرَّ اصل میں اِحْمَرَرَ تھا یَحْمَرُّ اصل میں یَحْمَرِرُ تھا مُحْمَرٌّ اصل میں مُحْمَرِرٌ تھا پہلے حرف کی حرکت کو گرایا اور ادغام کیا۔

**قاعدہ**، دو حرف ایک جنس کے ایک جگہ جمع ہو جائیں اور دونوں متحرک ہوں پہلے کی حرکت کو گرا کر پہلے کو دوسرے میں ادغام کرتے ہیں جیسے ان دونوں مثالوں میں کیا اسی طرح مَدَّ اصل میں مَدَدَ تھا پہلے دال کی حرکت کو گرا کر ادغام کیا مَدَّ ہو گیا،

**قاعدہ**۔ اگر دو حرف ایک جنس کے ایک جگہ جمع ہوں پہلا حرف ساکن اور دوسرا متحرک تو ادغام کرنا واجب ہے جیسے مَدٌّ اصل میں مَدْدٌ تھا پہلا ساکن دوسرا متحرک ادغام کیا مَدٌّ ہو گیا۔

**قاعدہ**۔ اگر پہلا حرف متحرک ہو اور دوسرا ساکن اور اس کا سکون لازمی ہو تو ادغام منع ہے جیسے مَدَدْنَ یہاں ادغام نہیں ہو سکے گا، اگر پہلا متحرک دوسرا ساکن لیکن اس کا سکون عارضی ہو تو ادغام کرنا یا نہ کرنا دونوں طرح جائز جیسے امر کا صیغہ اِحْمَرِرْ ہے یہ مضارع سے بنا ہے مضارع میں سکون نہیں تھا امر کی وجہ سے عارضی سکون آ گیا اب اختیار ہے چاہے تو ادغام نہ کیا جائے اپنی اصلی حالت پہ رکھتے ہوئے اِحْمَرِرْ پڑھا جائے یا پہلے حرف کی حرکت گرا کر ادغام کیا جائے دو ساکن جمع ہونے کی وجہ سے دوسرے حرف کو حرکت کسرہ کی دی جائے اَلسَّاكِنُ اِذَا حُرِّكَ حُرِّكَ بِالْكَسْرِ کے مطابق یا فتحہ خفیف حرکت سمجھتے دی جائے اس طرح اِحْمَرِّ اور اِحْمَرَّ پڑھا جائے گا۔ جحد اور نہی میں بھی یہی قانون جاری ہوگا۔ **تنبیہ**۔ اگر عین کلمہ پر ضمہ ہو تو دوسرے حرف کو اسی کی مناسبت سے ضمہ دینا بھی جائز ہے اسی وجہ سے مُدَّ مُدِّ مُدَّ اُمْدُدْ میں چار صورتیں ہیں۔

**۴** افعیلال کی علامت یہ ہے کہ اس کی ماضی کے واحد غائب کے صیغہ میں ہمزہ وصل اور عین کلمہ کے بعد الف اور لام کلمہ کا ہم جنس زائد ہوتے ہیں **فائدہ** اس باب میں تمام قوانین وہ ہی جاری ہوں گے جو اِفْعِلَالٌ (اِحْمِرَارٌ) میں بیان کئے جا چکے ہیں۔ اِدْهَامَّ اصل میں اِدْهَامَمَ، اور یَدْهَامُّ اصل میں یَدْهَامِمُ اور مُدْهَامٌّ اصل میں مُدْهَامِمٌ تھا اسی طرح امر، نہی، جحد میں تین تین صورتیں آئیں گی۔

**تنبیہ**:۔ اس باب اور افعلال کا اسم مفعول بواسطہ حرف جار آئے تو اسم فاعل اور اسم مفعول بعد از ادغام ایک طرح ہی ہوں گے اصل کے لحاظ سے فرق ہوگا، جیسے مُحْمَرٌّ اسم فاعل بھی ہے اور اسم مفعول بھی اسم فاعل اصل میں مُحْمَرِرٌ اور اسم مفعول مُحْمَرَرٌ تھا، اسی طرح مُدْهَامٌّ اسم فاعل اور اسم مفعول ہے اصل میں اسم فاعل مُدْهَامِمٌ اور اسم مفعول مُدْهَامَمٌ تھا۔

**باب ششم** بروزن اِفْعِيْعَالٌ چوں اَلْاِخْشِيْشَانُ[1] سخت درشت شدن **تصریفه** اِخْشَوْشَنَ يَخْشَوْشِنُ اِخْشِيْشَانًا فهو مُخْشَوْشِنٌ الامر منه اِخْشَوْشِنْ والنهی عنه لَا تَخْشَوْشِنْ ÷ اَلْاِخْرِيْرَاقُ دریده شدن جامه (کپڑا پھٹا ہونا) اَلْاِخْلِيْلَاقُ کہنه شدن جامه (کپڑے کا پرانا ہونا) اَلْاِمْلِيْلَاحُ، شور شدن آب، اَلْاِحْدِيْدَابُ کوژه پشت شدن (کبڑا ہونا) **بدانکه** این باب هم لازم ست و در قرآن[2] شریف نیامده است۔

**باب هفتم** بروزن اِفْعِوَّالٌ[3] چوں اَلْاِجْلِوَّاذُ شتافتن شتر **تصریفه** اِجْلَوَّذَ يَجْلَوِّذُ اِجْلِوَّاذًا فهو مُجْلَوِّذٌ الامر منه اِجْلَوِّذْ والنهی عنه لَا تَجْلَوِّذْ ÷ اَلْاِخْرِوَّاطُ چوب تراشیدن، اَلْاِعْلِوَّاطُ، قلاده در گردن شتر بستن، يُقَالُ[4] اِعْلَوَّطَ الْبَعِيْرُ اِذَا تَعَلَّقَ بِعُنُقِهٖ قِلَادَةٌ **بدانکه** این باب هم لازم است و در قرآن شریف نیامده۔

**باب هشتم** بروزن اِفَّاعُلٌ چوں اَلْاِثَّاقُلُ گراں بار شدن (بھاری ہونا) و خود را گراں بار ساختن (اپنے آپ کو بھاری بنانا) **تصریفه** اِثَّاقَلَ يَثَّاقَلُ اِثَّاقُلًا فهو مُثَّاقِلٌ الامر منه اِثَّاقَلْ والنهی عنه لَا تَثَّاقَلْ ÷ اَلْاِدَّارُكُ در رسیدن (پہنچنا) و در رسانیدن (پہنچانا) اَلْاِسَّاقُطُ میوه از درخت افگندن (پھل کا درخت سے گرنا)، اَلْاِشَّابُهُ ہمشکل شدن، اَلْاِصَّالُحُ بایکدیگر آشتی کردن۔

**باب نهم** بروزن اِفَّعُّلٌ چوں اَلْاِطَّهُّرُ پاک شدن **تصریفه** اِطَّهَّرَ يَطَّهَّرُ اِطَّهُّرًا فهو مُطَّهِّرٌ الامر منه اِطَّهَّرْ والنهی عنه لَا تَطَّهَّرْ ÷ اَلْاِزَّمُّلُ جامه بر سر کشیدن (کپڑا اوڑھنا)، اَلْاِضَّرُّعُ زاری کردن (عاجزی کردن)، اَلْاِجَّنُّبُ، دور شدن، اَلْاِذَّكُّرُ، پند پذیرفتن و یاد کردن (نصیحت قبول کرنا اور یاد کرنا)۔

---

[1] اِفْعِيْلَالٌ باب کی علامت یہ ہے کہ اس کی ماضی کے واحد غائب کے صیغہ میں ہمزہ وصل اور عین کلمہ کے بعد واؤ اور اس واؤ کے بعد عین کلمہ کا ہم جنس لفظ زائد ہوگا۔

[2] اس باب کے وزن پر کوئی مثال قرآن شریف میں نہیں پائی گئی

[3] اِفْعِوَّالٌ کی علامت یہ ہے کہ اسکی ماضی کے واحد غائب کے صیغہ میں ہمزہ وصل اور عین کلمہ کے بعد دو واؤ زائد ہوں گی جیسے کہ واضح ہے کہ واؤ مشدد حقیقت میں دو واؤ ہی ہیں۔

### انتباہ

فعل لازم کے افعال سے مجہول اور اسم مفعول کی گردانیں بغیر واسطہ حرف جار کے نہیں آتیں ان کے ساتھ بِہٖ وغیرہ کو ملایا جاتا ہے لیکن اکثر طور پر باب انفعال، افعلال، افعیلال، افعوال، افعیعال کے لازم ہونے کے باوجود ان کی مجہول اور اسم مفعول کی گردانیں کرائی جاتی ہیں تاکہ طلباء کو مجہول کی گردانوں کی سمجھ بھی آجائے۔

[4] اونٹ کی گردن میں جب قِلادہ (گانی) ڈالا جائے تو کہا جاتا ہے اِعْلَوَّطَ الْبَعِيْرَ۔ اس نے اونٹ کے گلے میں قلادہ ڈالا۔

بدانکه اصل باب[1] اِتَّاعُلٌ واِتَّعُّلٌ تَفَاعُلٌ وتَفَعُّلٌ بوده تا[2] را ساکن کرده بفا بدل کردند وفا را در فا ادغام نمودند از جهت مجانست در مخرج پس همزه وصل مکسور در اول او در آوردند تا ابتدا بالسکون لازم نیاید اِتَّاعُلٌ واِتَّعُّلٌ شد اَمّا آنکه[3] در والف وصل در نیاید آنرا پنج باب ست۔

**باب اول** بروزن اِفْعَالٌ چوں اَلْاِکْرَامُ گرامی کردن **تصریفه** اَکْرَمَ یُکْرِمُ اِکْرَامًا فهو مُکْرِمٌ واُکْرِمَ یُکْرَمُ اِکْرَامًا فهو مُکْرَمٌ الامر منه اَکْرِمْ والنهی عنه لَاتُکْرِمْ ؛ اَلْاِسْلَامُ مسلمان شدن وگردن نهادن بطاعت، اَلْاِذْهَابُ (لے جانا) بُردن، اَلْاِعْلَانُ (ظاہر کرنا، اعلان کرنا) آشکارا کردن، اَلْاِکْمَالُ تمام کردن، بدانکه همزه[4] امر حاضر این باب

---

[1] جیسا کہ مصنف نے بیان کیا ہے کہ اِتَّاعُلٌ اصل میں تَفَاعُلٌ اور اِتَّعُّلٌ اصل میں تَفَعُّلٌ ہے، اس سے خود واضح ہو رہا ہے کہ درحقیقت یہ باب تفاعل اور تفعل ہیں ان کو مستقل افاعل اور افعل نام دینا ہی غیر مناسب ورنہ ابواب کی تعداد کثیر ہو جائے گی جیسے باب افتعال اِکْتِیْثَاذٌ کو اِکْثَاذٌ پڑھنا جائز ہے اس طرح باب کا نام اِفْتَعَالٌ ہوگا، اسی طرح اِدْلَوْلٰی دراصل باب افیعال ہے تبدیلی کے بعد اِفْیِعَاءٌ ہو جائے گا اس طرح اور بابوں میں بھی تبدیلیاں واقع ہوتی رہتی ہیں اس لیے ان کو اصلی نام باب تفعل یا تفاعل ہی دیا جائے۔

[2] تا کو ساکن کیا فا کلمہ یعنے ثا سے تبدیل کیا کیونکہ تا اور ثا دونوں قریب المخرج ہیں یعنے جس طرح متجانسین میں ادغام ہوتا ہے اسی طرح متقاربین میں بھی ادغام ہوتا ہے جب تا کو ثا کر کے ادغام کیا تو ابتدا بالساکن لازم آئی اس لیے ہمزہ وصل مکسور کو اول میں لایا تو اِثَّاقَلَ ہو گیا

### قاعدہ

ثا، دال، ذال، زا، سین، شین، صاد، ضاد، طا، ظا میں سے کوئی ایک باب تَفَعُّلٌ یا تَفَاعُلٌ کے فا کلمہ میں واقع ہو تو تَفَعُّلٌ کی تا کو فا کلمہ کی جنس کرنا جائز ہے بعد میں جنس کو جنس سے ادغام کرنا واجب ہے۔

اگر تا واقع ہو باب تفعل یا تفاعل کے فا کلمہ میں تو ادغام کرنا واجب ہے کیونکہ دو حرف ایک جنس کے جمع ہو گئے۔ جیسے تَتَرَّکَ کو اِتَّرَّکَ پڑھنا واجب ہے البتہ باقی مندرجہ بالا الفاظ میں دو صورتیں جائز ہیں۔

تَثَقَّلَ اور تَثَاقَلَ کو اِثَّقَّلَ، اِثَّاقَلَ، تَدَرَّکَ، اور تَدَارَکَ کو اِدَّرَّکَ اور اِدَّارَکَ ؛ تَذَکَّرَ، تَذَاکَرَ کو اِذَّکَّرَ، اِذَّاکَرَ ؛ تَزَالَقَ کو اِزَّلَقَ، اِزَّالَقَ، تَسَمَّعَ، تَسَامَعَ کو اِسَّمَّعَ، اِسَّامَعَ ؛ تَشَبَّهَ، تَشَابَهَ کو اِشَّبَّهَ، اِشَّابَهَ ؛ تَصَبَّرَ، اور تَصَابَرَ کو اِصَّبَّرَ، اِصَّابَرَ ؛ تَضَرَّبَ، تَضَارَبَ کو اِضَّرَّبَ، اِضَّارَبَ ؛ تَطَلَّبَ، تَطَالَبَ کو اِطَّلَّبَ، اِطَّالَبَ ؛ تَظَلَّمَ، تَظَالَمَ کو اِظَّلَّمَ، اِظَّالَمَ پڑھنا جائز ہے۔

[3] جن بابوں کے شروع میں ہمزہ وصلی نہیں آتا وہ پانچ باب ہیں۔

[4] باب افعال کے امر حاضر کا ہمزہ وصلی نہیں بلکہ قطعی ہے، امر حاضر کی قید اتفاقی ہے کیونکہ اس باب کی ماضی، مصدر اور امر حاضر وغیرہ تمام کا ہمزہ قطعی ہوتا۔

### فائدہ

ہمزہ وصلی وہ ہے جو درج کلام میں گر جاتا قراءۃً البتہ کتابۃً موجود رہتا ہے جیسے وَاضْرِبْ، ہمزہ قطعی وہ ہے جو درج کلام میں قراءۃً اور کتابۃً نہیں گرتا۔ ہمزہ قطعی کے علاوہ ہمزہ وصلی ہے۔

ہمزہ قطعی نو قسم ہیں، باب افعال کا ہمزہ جیسے اَکْرَمَ، مضارع کے واحد متکلم کا ہمزہ جیسے اَضْرِبُ، اسم تفضیل کا ہمزہ جیسے اَضْرَبُ جمع کا ہمزہ جیسے اَشْرَافٌ، اَعلام (نام ول) کا ہمزہ جیسے اسمٰعیل، اسحٰق، بنا کا ہمزہ یعنے کلمہ کا وضع کے لحاظ سے واقع ہونے والا جیسے اِصْبَعٌ (انگلی) اَمْرٌ، فعل تعجب کا ہمزہ جیسے مَا اَضْرَبَهٗ، ہمزہ استفہام جیسے ءَاَنْذَرْتَهُمْ کا پہلا ہمزہ استفہام کا ہے جو قطعی ہے اگرچہ دوسرا ہمزہ باب افعال کا ہونے کی وجہ سے قطعی ہی ہے تاہم یہاں مثال استفہام کے لحاظ سے دی گئی۔ ندا کا ہمزہ جیسے اَعَبْدَ اللهِ (اے عبداللہ)

وصلی نیست بلکه ہمزہ قطعی است کہ حذف کردہ[۱] شدہ است از مضارع او معنے تُکْرِمُ کہ در اصل تُاَکْرِمُ بودہ است از برائے موافقت اُکْرِمُ کہ در اصل اُاَکْرِمُ بودہ است ہمزہ ثانی از جہت اجتماع ہمزتین افتاد اُکْرِمُ شد ۔

**باب دوم** بروزن تفعیل (درماضی عین کلمہ مشدد باشد) چون اَلتَّصْرِیْفُ گردانیدن **تصریفہ** : صَرَّفَ یُصَرِّفُ تَصْرِیْفًا فہو مُصَرِّفٌ وصُرِّفَ یُصَرَّفُ تَصْرِیْفًا فہو مُصَرَّفٌ الامر منہ صَرِّفْ والنہی عنہ لَاتُصَرِّفْ ؛ اَلتَّکْذِیْبُ وَالْکِذَّابُ کسی را دروغ زن داشتن اَلتَّقْدِیْمُ پیش شدن وپیش کردن، اَلتَّمْکِیْنُ جای دادن اَلتَّعْظِیْمُ بزرگ داشتن، اَلتَّجْمِیْلُ شتابی کردن

**باب سوم** بروزن تَفَعُّلٌ[۲] چون اَلتَّقَبُّلُ پذیرفتن **تصریفہ** تَقَبَّلَ یَتَقَبَّلُ تَقَبُّلًا فہو مُتَقَبِّلٌ وتُقُبِّلَ یُتَقَبَّلُ تَقَبُّلًا فہو مُتَقَبَّلٌ الامر منہ تَقَبَّلْ والنہی عنہ لَاتَتَقَبَّلْ ؛ اَلتَّفَکُّہُ (پھل کھانا) میوہ خوردن، اَلتَّلَبُّثُ (دیر کرنا) درنگ کردن، اَلتَّعَجُّلُ (جلدی کرنا) شتافتن، اَلتَّبَسُّمُ (مسکرانا) دندان سفید کردن **بدانکہ** در باب[۳] تَفَعُّلٌ وتَفَاعُلٌ وتَفَعْلُلٌ ہرجاکہ دو تادر اول کلمہ ہم آیند روا باشد کہ یک تا را حذف کنند ۔

امر از مضارع معلوم است نہ کہ مجہول

---

[۱] یہاں سے ایک سوال کا جواب دیا گیا ہے وہ یہ ہے کہ امر حاضر کو مضارع کے حاضر صیغہ سے بنایا جاتا ہے اور مضارع کا صیغہ تُکْرِمُ ہے اس میں ہمزہ نہیں بلکہ علامت مضارع کو حذف کرنے کے بعد حرف ساکن ہے اس لیے امر میں ہمزہ وصلی ہونا چاہیئے ۔ جواب دیا گیا ہے کہ مضارع کا صیغہ تُکْرِمُ اصل میں تُؤَکْرِمُ ہے تا کو حذف کیا آخر کو ساکن کیا اَکْرِمْ ہوگیا ۔ البتہ تُکْرِمُ میں ہمزہ اُکْرِمُ کی مناسبت سے حذف کیا تاکہ مضارع کے تمام صیغے ایک جیسے ہو جائیں اُکْرِمُ میں حذف کرنے کی وجہ یہ ہے کہ اصل میں اُاَکْرِمُ تھا دو ہمزہ کا شروع میں واقع ہونا قبیح سمجھتے ہوئے ایک ہمزہ کا حذف کرنا واجب سمجھا گیا ہے پہلا ہمزہ چونکہ علامتِ مضارع تھا اور صیغہ بھی مضارع کا بنانا مقصود تھا اس لیے دوسرے ہمزہ کو حذف کیا ۔

[۲] باب تفعّل کی ماضی کے واحد غائب کے صیغہ میں فا کلمہ سے پہلے تا زائد ہوگی اور عین کلمہ مشدد ہوگا یعنے عین کلمہ کا ہم جنس لفظ زائد ہوگا ۔

[۳] قاعدہ ۔ تا مضارع جب داخل ہو تا تفعّل اور تفاعُل اور تفعلُل پر تو اس باب کے مضارع معلوم میں ایک تا کو گرانا جائز ہے تَتَقَبَّلُ کو تَقَبَّلُ ، تَتَقَابَلُ کو تَقَابَلُ ۔ تَتَدَحْرَجُ کو تَدَحْرَجُ پڑھنا جائز ہے لیکن مضارع مجہول میں ایک تا کو حذف نہیں کیا جاسکتا اس لیے کہ اگر پہلی تا کو حذف کریں تو اسی باب کے مضارع معلوم سے تا کو حذف کرنے کی صورت سے التباس لازم آئے گا ، مجہول اور معلوم دونوں تَقَبَّلُ ، تَقَابَلُ ، تَدَحْرَجُ ہوں گے اور اگر دوسری تا کو حذف کیا جائے تو تُقَبَّلُ ، تُقَابَلُ ، تُدَحْرَجُ ہوں گے یہی وزن دوسر ابواب کے مضارع مجہول کا ہے کیونکہ تُقَبَّلُ باب تفعیل اور تُقَابَلُ باب مفاعلہ اور تُدَحْرَجُ باب فَعْلَلَةٌ کے مضارع مجہول ہیں ۔ اسی طرح تفعّل کا تفعیل اور تفاعل کا مفاعلہ اور تفعلل کا فعللہ کے مضارع مجہول سے التباس لازم آتا ۔

**باب چہارم** بروزن مُفَاعَلَةٌ چوں اَلْمُقَاتَلَةُ وَالْقِتَالُ بایک دیگر[۱] کارزار کردن **تصریفہ** قَاتَلَ يُقَاتِلُ مُقَاتَلَةً وَقِتَالاً فهو مُقَاتِلٌ وقُوتِلَ يُقَاتَلُ مُقَاتَلَةً وَقِتَالاً فهو مُقَاتَلٌ الامر منه قَاتِلْ والنهى عنه لَاتُقَاتِلْ ؛ اَلْمُعَاقَبَةُ وَالْعِقَابُ بایک دیگر عذاب کردن، اَلْمُخَادَعَةُ وَالْخِدَاعُ فریفتن، اَلْمُلَازَمَةُ وَاللِّزَامُ، باہم لازم گرفتن، اَلْمُبَارَكَةُ[۲] برکت گرفتن بخدائے عزّ وجلّ یا بکسے یا بچیزے

**باب پنجم** بروزن تَفَاعُلٌ[۴] چوں اَلتَّقَابُلُ بایک دیگر رو برو شدن (دو آدمیوں کا ایک دوسرے کی طرف متوجہ ہونا) **تصریفہ** تَقَابَلَ يَتَقَابَلُ تَقَابُلاً فهو مُتَقَابِلٌ وتُقُوبِلَ[۵] يُتَقَابَلُ تَقَابُلاً فهو مُتَقَابَلٌ الامر منه تَقَابَلْ والنهى عنه لَاتَتَقَابَلْ ؛ اَلتَّخَافُتُ[۳] بایک دیگر سخن پنہاں گفتن، اَلتَّعَارُفُ (ایک دوسرے کو پہچاننا)، بایک دیگر شناختن، اَلتَّفَاخُرُ (معنی کا بھی پر فخر کرنا) بایک دیگر فخر کردن۔

**اَمَّا رباعی** نیز بر دو گونہ است **یکی مجرد** کہ در وے حرف زائد نباشد **دوم منشعب** (مزید) کہ در وے حرف زائد باشد اَمَّا آنکہ در وے حرف زائد نباشد آنرا یک باب است وایں باب لازم ومتعدی نیز آمدہ ست۔

---

[۱] ایک دوسرے سے لڑائی کرنا، یعنی باب مفاعلہ اکثر طور پر جانبین میں اشتراک کے لیے آتا ہے لیکن کبھی عام ابواب کی طرح جانب واحد سے آتا ہے لیکن ترکیبی لحاظ سے ایک ہی فاعل اور ایک مفعول ہوتا ہے جیسے ضَارَبَ زَيْدٌ عَمْرًا، میں زَيْدٌ فاعل اور عَمْرًا مفعول ہے اگرچہ معنوی لحاظ سے ہر ایک فاعل اور ہر ایک مفعول کے معنے ہوگا، زید نے عمرو کو اور عمرو نے زید کو مارا، لیکن عَاقَبْتُ اللِّصَّ، میں نے چور کو سزا دی، اس میں معنوی اعتبار پر بھی ایک ہی فاعل اور ایک ہی مفعول ہے۔

[۲] اَلْمُبَارَكَةُ کا مصنف نے جو ترجمہ کیا ہے وہ یہ ہے کہ اللہ تعالٰے سے برکت حاصل کرنا یا کسی آدمی سے یا کسی چیز سے" لیکن صحیح ترجمہ اس طرح ہے جو اَلْمنجد میں ہے۔ بَارَكَ الرَّجُلَ۔ کسی آدمی کے حق میں برکت کی دعا مانگنا، راضی ہونا۔
بَارَكَ اللّٰهُ لَكَ وَفِيْكَ وَعَلَيْكَ وَبَارَكَكَ، اللہ تجھ کو مبارک کرے،
کہتے ہیں۔ بَارِكْ عَلَى الْاَنْبِيَاءِ وَاٰلِهِمْ۔ یعنے اے اللہ تعالٰے تو نے انبیاء کرام اور انکی اولاد کو جو شرافت و بزرگی اور عزت بخشی ہے وہ ہمیشہ برقرار رکھ۔

[۳] اَلتَّخَافُتُ کا ترجمہ مصنف نے کیا ہے، ایک دوسرے سے بات پوشیدہ کہنا، لیکن المنجد نے ترجمہ اس طرح کیا ہے۔ تَخَافَتَ بِكَلَامِهِ وَصَوْتِهِ، پوشیدہ رکھنا، پست کرنا، آہستہ کرنا بِالْقِرَاءَةِ، پست آواز سے پڑھنا، تَخَافَتَ۔ بتکلف ضعف وسکون کا اظہار کرنا۔

[۴] تَفَاعُلٌ باب کی علامت یہ ہے کہ فا کلمہ سے پہلے تا اور بعد میں الف زائد ہوتا ہے۔

[۵] تُقُوبِلَ اور مفاعلہ کی ماضی مجہول قُوبِلَ ماضی معروف تَقَابَلَ اور قَابَلَ سے بنائی گئیں غیر ثلاثی مجرد سے ماضی مجہول بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ آخری حرف مبنی بر فتح ہی رہے گا اور آخر سے ماقبل کو کسرہ دیا جائے اور باقی ہر متحرک حرف کو ضمہ دیا جائے اور ساکن کو اپنے حال پر رکھا جائے اس لیے جب الف کا ماقبل مضموم ہوگیا تو الف کو واؤ سے بدل دیا گیا۔

**باب اول** بروزن فَعْلَلَةٌ[1] چوں اَلْبَعْثَرَةُ برانگیختن، **تصریفه** بَعْثَرَ يُبَعْثِرُ بَعْثَرَةً فهو مُبَعْثِرٌ وبُعْثِرَ يُبَعْثَرُ بَعْثَرَةً فهو مُبَعْثَرٌ الامر منه بَعْثِرْ والنهی عنه لَاتُبَعْثِرْ ؛ اَلدَّحْرَجَةُ بسیار گردانیدن، اَلْعَسْكَرَةُ لشکر ساختن، اَلْقَنْطَرَةُ پل بستن، اَلزَّعْفَرَةُ رنگ کردن بزعفران،

اما رباعی **منشعب** که در وحرف زائد باشد آن نیز بر دو گونه است **یکی** آنکه در وہمزہ وصل نباشد و دیگر آنکہ در وہمزہ وصل باشد **اما** در وہمزہ وصل نباشد آنرا نیز یک باب ست داین باب لازم است در قرآن شریف نیامده است۔

**باب اول** بروزن **تَفَعْلُلٌ** چوں اَلتَّسَرْبُلُ[5] پیراہن پوشیدن **تصریفه** تَسَرْبَلَ يَتَسَرْبَلُ تَسَرْبُلًا فهو مُتَسَرْبِلٌ الامر منه تَسَرْبَلْ والنهی عنه لَاتَتَسَرْبَلْ ؛ اَلتَّبَرْقُعُ برقع پوشیدن اَلتَّمَقْهُرُ مقہور شدن، اَلتَّزَنْدُقُ[4] زندیق شدن، اَلتَّبَخْتُرُ بناز خرامیدن (نازو نخرے سے چلنا) **اما** آنکه در وہمزہ وصل در آید آنرا دو باب است، و آں ہر دو باب لازم است۔

**باب اول** بروزن اِفْعِنْلَالٌ چوں اَلْاِبْرِنْشَاقُ شاد شدن (جوش ہونا) **تصریفه** اِبْرَنْشَقَ يَبْرَنْشِقُ اِبْرِنْشَاقًا فهو مُبْرَنْشِقٌ الامر منه اِبْرَنْشِقْ والنهی عنه لَاتَبْرَنْشِقْ ؛ اَلْاِحْرِنْجَامُ جمع شدن، اَلْاِبْلِنْدَاحُ فراخ شدن جائیگاه، اَلْاِسْلِنْطَاحُ برقفا خفتن (گدی کے بل سونا)، اَلْاِعْرِنْكَاسُ سیاہ شدن موئے (بالوں کا سیاہ ہونا)۔ **بدانکه** ایں باب در قرآن شریف نیامده است۔

---

[1] اس باب کا مصدر جس طرح فَعْلَلَةٌ آتا ہے اسی طرح فِعْلَالٌ (بالکسر) بھی آتا ہے جیسے سَرْهَفْتُ سِرْهَافًا، میں نے بچے کی غذا کو درست کیا، اسی طرح اس باب کا مصدر فَعْلَالٌ (بالفتح) بھی آتا ہے جیسے صَلْصَالٌ، وَسْوَاسًا، اور فَعْلَلَى کے وزن پر آتا ہے جیسے قَهْقَرَى (الٹا پیچھے کی جانب چلنا)، اور فُعْلُلَاءَ (بضم اول وثالث والف ممدودہ) جیسے قُرْفُصَاءَ (سرین پر اس طرح بیٹھنا کہ دونوں ران پیٹ سے چپاں ہوں.) تنبیہ، رباعی مجرد ہو یا مزید اور ثلاثی مزید کے مقررہ مصادر کے علاوہ اسی باب کے اسم مفعول کے وزن پر بھی مصدر آتا ہے اس کو مصدر میمی کہتے ہیں یعنی ثلاثی مزید، رباعی مجرد اور رباعی مزید کا اسم مفعول اور ظرف اور مصدر میمی ایک ہی وزن پر آئیں گے مصدر میمی کا اس وزن پر آنا قیاسی ہے لیکن ثلاثی مجرد سے مصدر اگرچہ اسم مفعول کے وزن پر کبھی آتا ہے لیکن وہ سماعی ہے قیاسی نہیں ثلاثی مجرد کا مصدر میمی قیاسی طور پر تمام ابواب سے مَفْعَلٌ (مفتوح العین) آتا ہے لیکن مثال یائی سے مطلقا اور مثال واوی جس کا مضارع يَفْعِلُ کے وزن پر ہو اور فا کلمہ حذف ہوتا ہو اس کا مصدر میمی مَفْعِلٌ کے وزن پر آتا ہے جیسے مَوْعِدٌ اور مَيْسِرٌ اور وَجِلَ يَوْجَلُ سے بھی مَفْعِلٌ (بالکسر) آتا ہے۔

[4] زندیق کا لغوی معنی بے دین ہونا، مجوسی کو بھی زندیق کہا جاتا ہے۔ مجوسی وہ ہے جو دو خدا مانتے ہیں ایک خالق خیر اس کو یزدان کہتے ہیں، دوسرا خالق شر اسکو آهْرَمَن کہتے ہیں، اسی طرح انبیاء کرام کی شان میں یا صحابہ کرام کی شان میں گستاخی کرنے والا زندیق ہے

[5] تَسَرْبُلٌ میں کبھی تا بھی آجاتی ہے جیسے تَسَرْبُلَةٌ اس کا معنی ہوگا ایک بار کرتہ پہننا یا ایک قسم کا کرتا پہننا۔

**باب دوم** بر وزن اِفْعِلَّالٌ چوں الْاِقْشِعْرَارُ موئے بر تن خاستن (رونگٹے کھڑے ہونا) **تصریفہ** اِقْشَعَرَّ يَقْشَعِرُّ اِقْشِعْرَارًا فَهُوَ مُقْشَعِرٌّ الامر منه[1] اِقْشَعِرَّ اِقْشَعِرِّ اِقْشَعْرِرْ والنهی عنه لَا تَقْشَعِرَّ لَا تَقْشَعِرِّ لَا تَقْشَعْرِرْ ؛ الْاِقْمِطْرَارُ سخت ناخوش شدن، الْاِشْفِتْرَارُ پراگندہ شدن (بکھرا)، الْاِزْمِهْرَارُ سرخ شدن چشم، الْاِسْمِهْرَارُ سخت شدن خار، الْاِشْمِخْرَارُ بلند شدن بدانکہ ایں باب در قرآن شریف آمده است كما قال الله تعالى[2] تَقْشَعِرُّ مِنْهُ جُلُوْدُ الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ (پ ۲۳)

**اما ثلاثی منشعب** کہ ملحق برباعی است نیز بر دو گونہ است **یکی** آنکہ ملحق برباعی مجرد باشد **و دوم** آنکہ ملحق برباعی مجرد نباشد **اما** آنکہ ملحق برباعی مجرد باشد آنرا ہفت باب است۔

**باب اول** بر وزن فَعْلَلَةٌ[3] بتکرار اللام چوں الْجَلْبَبَةُ چادر پوشیدن **تصریفہ** جَلْبَبَ يُجَلْبِبُ جَلْبَبَةً فَهُوَ مُجَلْبِبٌ وَجُلْبِبَ يُجَلْبَبُ جَلْبَبَةً فَهُوَ مُجَلْبَبٌ الامر منه جَلْبِبْ والنهی عنه لَا تُجَلْبِبْ الشَّمْلَلَةُ شتافتن (پسینا)، وليس هٰذا الباب فی القرآن ـ

**باب دوم** بر وزن فَعْنَلَةٌ[4] بزيادة النون بين العين واللام، چوں الْقَلَنْسَةُ كلاه پوشیدن۔ **تصریفہ**، قَلْنَسَ يُقَلْنِسُ قَلْنَسَةً فَهُوَ مُقَلْنِسٌ وَقُلْنِسَ يُقَلْنَسُ قَلْنَسَةً فَهُوَ مُقَلْنَسٌ، الامر منه قَلْنِسْ والنهی عنه لَا تُقَلْنِسْ، وليس فی القرآن ـ

---

[1] امر اور جحد اور نہی میں تین تین صورتیں پڑھی جائیں گی ادغام کا ضابطہ باب افعلال (احمرار) میں بیان کیا جا چکا ہے، نیز ماضی، مضارع وغیرہ میں بھی اسی باب کی طرح ادغام ہوگا۔
فائدہ۔ مصنف نے اگرچہ متعدی مزید کے ابواب کے افعال مجہول اور اسم مفعول نہیں ذکر کیے کیونکہ یہ لازم فعل ہیں لیکن مبتدی طلباء کو وزن کی پہچان کرانے کے لیے اکثر حضرات ان کے فعل مجہول اور اسم مفعول بھی ذکر کرتے ہیں کیونکہ ان اوزان کے ساتھ ہی حرف جار ذکر کر کے متعدی بنایا جاتا ہے۔

[2] مکمل آیت کریمہ کا ترجمہ نقل کیا جاتا ہے بریکٹ میں ان مذکورہ الفاظ گرامی کا ترجمہ ہے۔ اللہ نے اتاری سب سے اچھی کتاب کہ اول سے آخر تک ایک سی ہے دوہرے بیان والی ہے (اس سے بال کھڑے ہوتے ہیں ان کے بدن پر جو اپنے رب سے ڈرتے ہیں) پھر انکی کھالیں اور دل نرم پڑتے ہیں یاد خدا کی طرف رغبت میں، اللہ کی ہدایت ہے راہ دکھائے اسے جسے چاہے اور جسے اللہ گمراہ کرے اسے کوئی راہ دکھانے والا نہیں۔

[3] رباعی مجرد کا وزن فَعْلَلَةٌ ہے اور ملحق برباعی مجرد کے پہلے باب کا وزن بھی فَعْلَلَةٌ ہے لیکن دونوں میں فرق یہ ہے کہ رباعی مجرد کے چار حرف اصلی ہوتے ہیں، فا کلمہ، عین کلمہ اور دو لام لیکن ملحق حقیقت میں ثلاثی مزید ہے رباعی مجرد کے وزن کے مشابہ ہونے کی وجہ سے اس کا نام ملحق ہوتا ہے اس کا پورا نام ثلاثی مزید فیہ ملحق برباعی مجرد ہے، اس میں دوسرا لام اصلی نہیں بلکہ لام کلمہ کا ہم جنس زائد ہے اصل لفظ جَلَبَ ہے ایک با کو زائد کیا یعنے لام کلمہ کا تکرار ہے تو دوسرا لام بھی زائد ہے۔ عقلاً جَلْبَبَةٌ کا وزن فَعْلَبَةٌ ہونا چاہیے تھا لیکن آسانی کے لیے وزن میں تکرار لام کا اعتبار بھی کر لیا ہے ورنہ حقیقت میں جو لفظ زائد ہوتا ہے اسی کو بعینہ وزن میں زائد کیا جاتا ہے۔

[4] فَعْنَلَةٌ ظاہراً دَحْرَجَةٌ رباعی مجرد کا ہم وزن معلوم ہوتا ہے لیکن حقیقت میں اس میں عین اور لام کلمہ کے درمیان نون زائد ہوتا ہے نون کلمہ میں اصل نہیں کہ اس کا وزن فَعْلَلَةٌ ہو بلکہ نون زائد کو وزن میں بعینہ زائد کیا جائے گا اسی لیے اس کا وزن فَعْنَلَةٌ بیان کیا گیا ہے۔

**باب سوم** بروزن فَوْعَلَةٌ[1] بزیادۃ الواوِ بین الفاءِ والعینِ چوں اَلْجَوْرَبَةُ پائتابہ پوشیدن (جراب پہننا)۔
**تصریفہ** جَوْرَبَ یُجَوْرِبُ جَوْرَبَةً فھو مُجَوْرِبٌ وجُوْرِبَ یُجَوْرَبُ جَوْرَبَةً فھو مُجَوْرَبٌ الامر منہ جَوْرِبْ والنہی عنہ لَاتُجَوْرِبْ ؛ اَلْحَوْقَلَةُ سخت پیر شدن وَلَیْسَ فِی الْقُرْآنِ۔

**باب چہارم** بروزن فَعْوَلَةٌ بزیادۃ الواو بین العینِ واللام چوں اَلسَّرْوَلَةُ ازار پوشیدن (چادر باندھنا، سلوار پہننا)۔
**تصریفہ** سَرْوَلَ یُسَرْوِلُ سَرْوَلَةً فھو مُسَرْوِلٌ الامر منہ سَرْوِلْ والنہی عنہ لَاتُسَرْوِلْ ؛ اَلْجَهْوَرَةُ آواز بلند کردن، وَلَیْسَ فِی الْقُرْآنِ۔

**باب پنجم** بروزن فَیْعَلَةٌ بزیادۃ الیاءِ بین الفاءِ والعینِ، چوں اَلْخَیْعَلَةُ[2] پیراہن بے آستین پوشیدن،
**تصریفہ** خَیْعَلَ یُخَیْعِلُ خَیْعَلَةً فھو مُخَیْعِلٌ وخُوْعِلَ یُخَیْعَلُ خَیْعَلَةً فھو مُخَیْعَلٌ الامر منہ خَیْعِلْ والنہی عنہ لَاتُخَیْعِلْ ؛ اَلْهَیْمَنَةُ گواہ شدن، یُقَالُ اِنَّ الْهَاءَ فِیْهِ مُبْدَلَةٌ مِنَ الْهَمْزَةِ ؛ اَلصَّیْطَرَةُ برگماشتہ شدن، وَجَاءَ فِی الْقُرْآنِ کَمَا قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی لَسْتَ عَلَیْهِمْ بِمُصَیْطِرٍ (آپ ان کو جبر سے منوانے والے تو نہیں)۔
بدانکہ خُوْعِلَ در اصل خُیْعِلَ بود از جہت ضمہ ماقبل یا واو گشت خُوْعِلَ شد۔

**باب ششم** بروزن فَعْیَلَةٌ بزیادۃ الیاءِ بین العینِ واللام چوں اَلشَّرْیَفَةُ، افزونی برگھائی کشت بریدن۔
**تصریفہ** شَرْیَفَ یُشَرْیِفُ شَرْیَفَةً فھو مُشَرْیِفٌ وشُرْیِفَ یُشَرْیَفُ شَرْیَفَةً فھو مُشَرْیَفٌ، الامر منہ شَرْیِفْ والنہی عنہ لَاتُشَرْیِفْ، اَلْجَزْیَلَةُ زراندودن، وَلَیْسَ فِی الْقُرْآنِ۔

---

[1] فَوْعَلَةٌ بھی ثلاثی مزید فیہ ملحق بر باعی مجرد ہے یعنے فَعْلَلَةٌ کے ساتھ ملحق ہے بظاہر اس کا وزن بھی کَفَعْلَلَةٌ نظر آتا ہے لیکن اس میں عین اور لام کلمہ کے درمیان واؤ زائد ہے اصل کلمہ نہیں اسی لیے اس کا وزن فَوْعَلَةٌ پیش کیا گیا ہے اگر واؤ اصلی ہوتی زائد نہ ہوتی تو یقیناً رباعی مجرد ہوتا ملحق نہ ہوتا۔

**تنبیہ**
اِفْعَالٌ، تَفْعِیْلٌ، مُفَاعَلَةٌ، فَعْلَلَةٌ اور اس کے ملحقات کے مضارع معلوم میں بھی حروفُ اتین (علامات مضارع) مضموم ہوتے ہیں۔

[2] المنجد میں ہے خَیْعَلَ اس نے بغیر آستین کے قمیص پہنائی، تَخَیْعَلَ، بغیر آستین کے قمیص پہنی، اس طرح ترجمہ یہ ہونا چاہیے۔ پیراہن بے آستین پوشانیدن۔

**تنبیہ**
سَرْوَلَ اور شَرْیَفَ اور ان دونوں بابوں کے دوسرے فعلوں میں قانون جاری نہیں کیا حالانکہ واؤ اور یا متحرک ہیں ماقبل ان کے حرف صحیح ساکن ہو تو انکی حرکت نقل کرکے ماقبل کو دیتے ہیں اور حرف علت کو ماقبل حرکت کے مطابق تبدیل کرتے ہیں۔ اسکی وجہ یہ ہے کہ قانون بیان کرتے ہوئے اسکی شرائط میں یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ وہ کلمہ ملحق نہ ہو، ملحق میں قانون جاری اس لیے نہیں کرتے کہ اس کا وزن برقرار رہے اور جس لفظ کی زیادتی سے اس کو ملحق بنانا مقصود ہے وہ بھی اصلی حالت میں برقرار رہے۔

**باب ہفتم** بروزن فَعْلَاةٌ بزیادۃ الالفِ المُبْدَلَۃِ مِنَ الیاءِ بعدَ اللّام، چوں اَلْقَلْسَاةُ[1] کلاہ پوشیدن اصلِ قلسیۃ فَانْقَلَبَتِ الیاءُ اَلِفًا لِتَحَرُّکِہَا وَانْفِتَاحِ مَا قَبْلَہَا **تصریفہ** قَلْسٰی[2] یُقَلْسِیْ قَلْسَاةً فہو مُقَلْسٍ وَقُلْسِیَ یُقَلْسٰی قَلْسَاةً فہو مُقَلْسًی الامر منہ قَلْسِ والنہی عنہ لَاتُقَلْسِ ؛ اَلْجَعْبَاةُ اَنگندن وکیش فِی القرآن۔

یُقَلْسِیْ دراصل یُقَلْسِیُ بود ضمہ بر یا دشوار داشتہ ساکن کردند یُقَلْسِیْ شد مُقَلْسٍ دراصل مُقَلْسِیٌ بود ضمہ بر یا دشوار داشتہ ساکن کردند التقای ساکنین شد میان یا و تنوین یا افتاد مُقَلْسٍ شد وقُلْسِیَ[3] بر اصل خود است یُقَلْسٰی[4] دراصل یُقَلْسَیُ بود یا متحرک ماقبلش مفتوح یا الف گشت یُقَلْسٰی شد مُقَلْسًی[5] دراصل مُقَلْسَیٌ بود یا را از جہت فتحہ ماقبل بالف بدل کردند التقای ساکنین شد میانِ الف وتنوین الف افتاد مُقَلْسًی شد قَلْسِ[6] دراصل قَلْسِیْ بود یا بعلامت جزمی افتاد قَلْسِ شد لَاتُقَلْسِ[7] دراصل لَاتُقَلْسِیْ بودہ است اینجا نیز یا بعلامت جزمی افتاد لَاتُقَلْسِ شد۔

**اما آنکہ ملحق برباعی منشعب** باشد آں نیز بر دو گونہ است **یکی** آنکہ ملحق بہ تَدَحْرَجَ باشد **دوم** آنکہ ملحق بہ اِحْرَنْجَمَ باشد اما آنکہ ملحق بہ تَدَحْرَجَ باشد آنرا ہشت باب است۔

---

[1] القلساۃ کا معنے المنجد میں ہے قَلْسٰی ٹوپی پہنائی، تَقَلْسٰی، ٹوپی پہنی۔

[2] قَلْسٰی اصل میں قَلْسَیَ تھا یا متحرک ماقبل مفتوح اس کو الف سے بدل دیا قَلْسٰی ہوگیا۔ یُقَلْسِیْ اصل میں یُقَلْسِیُ تھا یا پر ضمہ ثقیل ہونے کی وجہ سے گرا دیا گیا۔ قَلْسَاۃٌ اصل میں قَلْسَیَۃٌ تھا یا متحرک ماقبل مفتوح اس کو الف سے بدل دیا گیا۔ مُقَلْسٍ اصل میں مُقَلْسِیٌ تھا یا پر ضمہ ثقیل ہونے کی وجہ سے گرا دیا گیا مُقَلْسِیْنٌ ہوگیا، یا اور نون تنوین دو ساکن جمع ہوگئے اس لیے یا کو گرا دیا گیا مُقَلْسٍ ہوگیا۔

تنبیہ

قَلْسَاۃٌ کے باب میں کئی جگہ پر اعلال کیا جاتا ہے کیونکہ ایک وجہ تو یہ ہے کہ اس میں جاری ہونے والے قوانین میں ملحق نہ ہونے کی قید نہیں کیونکہ لام کلمہ میں تغیر ملحق، غیر ملحق میں ایک جیسا ہوتا ہے، دوسری وجہ کی طرف مصنف نے خود ہی اشارہ کیا ہے کہ لام کلمہ کے بعد یا کو الف سے بدل کر زائد کیا جاتا ہے گویا کہ تغیر کا اعتبار پہلے کیا جاتا ہے اور الحاق کا بعد میں اس طرح اعلال درست ہوگا۔

[3] قُلْسِیَ اپنے اصلی حال پہ ہے اس میں کسی قسم کی کوئی تبدیلی نہیں کی گئی۔

[4] یُقَلْسٰی اصل میں یُقَلْسَیُ تھا یا متحرک ماقبل مفتوح اس کو الف سے تبدیل کیا یُقَلْسٰی ہوگیا۔

[5] مُقَلْسًی اصل میں مُقَلْسَیٌ تھا یا متحرک ماقبل مفتوح یا کو الف سے تبدیل کیا مُقَلْسَانْ ہوگیا۔ الف اور نون تنوین کے درمیان التقاء ساکنین ہوگیا الف کو حذف کر دیا۔ مُقَلْسًی ہوگیا۔

[6] قَلْسِ امر حاضر کو مضارع معلوم کے حاضر کے صیغے سے بنایا گیا ہے تُقَلْسِیْ سے علامت مضارع کو حذف کر دیا بعد میں حرف متحرک ہونے کی وجہ سے ہمزہ وصل کی ضرورت در پیش نہ آئی آخر کو جزم دینی تھی لیکن جس کلمہ کے آخر میں حرف علت ہو اس میں علامت جزم یہ ہے کہ آخری حرف علت کو گرا دیا جائے اس لیے آخر میں یا کو حذف کیا قَلْسِ ہوگیا۔

[7] لَاتُقَلْسِ نہی حاضر ہے اس کو تُقَلْسِیْ سے بنایا گیا جو مضارع حاضر کا صیغہ ہے اور جب مضارع حاضر کے شروع میں لا نہی جازمہ لایا مضارع کے آخر سے حرف علت (یا) کو حذف کیا (کیونکہ آخر میں حرف علت ہو تو اسے حذف کرنا علامت جزمی ہے) تو لَاتُقَلْسِ ہوگیا۔

**باب اول** بروزن تَفَعْلُلٌ[1] بزیادۃ التاء قبل الفاء وتکرار اللام چوں اَلتَّجَلْبُبُ چادر پوشیدن،
**تصریفہ** تَجَلْبَبَ یَتَجَلْبَبُ تَجَلْبُبًا فھو مُتَجَلْبِبٌ الامر منہ تَجَلْبَبْ والنھی عنہ لَا تَتَجَلْبَبْ ؛
اَلتَّغَبْرُرُ گرد آلود شدن، وَلَیْسَ فِی الْقُرْاٰنِ۔

**باب دوم** بروزن تَفَعْنُلٌ[2] بزیادۃ التاء قبل الفاء والنون بین العین واللام چوں اَلتَّقَلْنُسُ (ٹوپی پہننا) کلاہ پوشیدن
**تصریفہ** تَقَلْنَسَ یَتَقَلْنَسُ تَقَلْنُسًا فھو مُتَقَلْنِسٌ الامر منہ تَقَلْنَسْ والنھی عنہ لَا تَتَقَلْنَسْ، وَلَیْسَ
فِی الْقُرْاٰنِ۔

**باب سوم** بروزن تَمَفْعُلٌ[3] بزیادۃ التاء والمیم قبل الفاء چوں اَلتَّمَسْکُنُ (مسکین ومحتاج ہونا) حالت خواری پیدا کردن،
**تصریفہ** تَمَسْکَنَ یَتَمَسْکَنُ تَمَسْکُنًا فھو مُتَمَسْکِنٌ الامر منہ تَمَسْکَنْ والنھی عنہ لَا تَتَمَسْکَنْ ؛ اَلتَّمَنْدُلُ،
مسح کردن بمندیل (رومال سے صاف کرنا)، یُقَالُ تَمَنْدَلَ الرَّجُلُ اِذَا مَسَحَ بِیَدِہِ الْمِنْدِیْلَ۔ **اِعْلَمْ** اَنَّ هٰذَا الْبَابَ شَاذٌّ[عہ]
بَلْ مِنْ قَبِیْلِ الْغَلَطِ عَلٰی تَوَهُّمِ الْمِیْمِ اَصْلًا۔

**باب چہارم** بروزن تَفَعْلُتٌ[4] بزیادۃ التاء قبل الفاء وبعد اللام چوں اَلتَّعَفْرُتُ عفریت شدن یقال تَعَفْرَتَ
الرَّجُلُ اِذَا صَارَ عِفْرِیْتًا اَیْ خَبِیْثًا۔ **تصریفہ** تَعَفْرَتَ یَتَعَفْرَتُ تَعَفْرُتًا فھو مُتَعَفْرِتٌ (خبیث ہونا) الامر منہ تَعَفْرَتْ
والنھی عنہ لَا تَتَعَفْرَتْ **اِعْلَمْ** اَنَّ هٰذَا الْمِثَالَ غَرِیْبٌ وَلَیْسَ فِی الْقُرْاٰنِ۔

---

سلہ تَفَعْلُلٌ، ملحق باب تَفَعْلُلٌ اور جس کے ساتھ ملحق ہے وہ بھی تفعلل ہے لیکن ملحق اور ملحق بہ میں فرق یہ ہے کہ ملحق بہ میں صرف فا کلمہ سے پہلے تا زائد ہے باقی چار حروف اصلی ہیں فا، عین اور دو لام، لیکن ملحق میں دو حرف زائد ہیں۔ فا کلمہ سے پہلے تا زائد ہے اور لام کے بعد اسی کا ہم جنس زائد ہے اس طرح ملحق میں اصلی تین لفظ ہیں جیسے مثال تَجَلْبُبَ دی گئی اس میں اصلی کلمہ جَلَبَ ہے فا سے پہلے تا اور لام کے بعد اسی کا ہم جنس با زائد ہے تَجَلْبَبَ ہوگیا لیکن تَدَحْرَجَ کو دَحْرَجَ سے بنایا گیا جس میں فا سے پہلے صرف تا کو زائد کیا گیا۔

سلہ تَفَعْنُلٌ، ملحق ہے کیونکہ اس میں اصلی تین حرف ہیں اور فا کلمہ سے پہلے تا زائد ہے اور عین کلمہ کے بعد لام کلمہ سے پہلے نون زائد ہے تفعلل کا ہم وزن ہونے کی وجہ سے ملحق ہے۔

سلہ تَمَفْعُلٌ، میں فا کلمہ سے پہلے تا اور میم زائد ہے۔

سلہ تَفَعْلُتٌ، ملحق ہے اس میں فا کلمہ سے پہلے تا زائد ہے اور لام کلمہ کے بعد بھی تا زائد ہے۔

عہ فصول اکبری میں تَمَفْعُلٌ اور تَفَعْلُتٌ دونوں بابوں کو شاذ کہا گیا ہے۔ نوادر الاصول میں کہا گیا ہے کہ پہلا باب یعنے تَمَفْعُلٌ اس لیے شاذ ہے کہ وہ خلافِ قیاس ہے اور دوسرا یعنے تَفَعْلُتٌ اس لیے شاذ ہے کہ وہ نادر ہے اس لیے کہ میم تمسکن اور تمندل میں الحاق کے لیے نہیں بلکہ مسکین اور مندیل کی میم کو قندیل کے قاف کی طرح فا کلمہ کا وہم کہا گیا ہے اگرچہ قیاس یہ چاہتا ہے کہ یہ اصل میں تسکّن اور تندّل ہونا چاہیئے اس لحاظ سے میم زاید ہوگا اور وزن تمفعل ہی ہوگا۔ لیکن تفعلل کے وزن کا وہم یہی ہے کہ میم فا کلمہ ہو۔

خیال رہے کہ یہ وہم دوسرے باب میں اس طرح ہو سکتا ہے کہ دوسری تا اصل ہو اور وہ دوسرا لام ہو یعنے مادہ اس کا عفرت ہو۔

باب پنجم بروزن تَفَوْعُلٌ بزیادۃِ التَّاءِ قبلَ الفاءِ والواوِ بینَ الفاءِ والعینِ، چوں اَلتَّجَوْرُبُ پاتابہ پوشیدن تصریفہ تَجَوْرَبَ یَتَجَوْرَبُ تَجَوْرُبًا فہو مُتَجَوْرِبٌ الامر منہ تَجَوْرَبْ والنہی عنہ لَا تَتَجَوْرَبْ ۞ اَلتَّکَوْثُرُ بسیار شدن ولیس فی القرآن۔

باب ششم بروزن تَفَعْوُلٌ بزیادۃِ التَّاءِ قبلَ الفاءِ والواوِ بینَ العینِ واللامِ چوں اَلتَّسَرْوُلُ ازار پوشیدن، تصریفہ تَسَرْوَلَ یَتَسَرْوَلُ تَسَرْوُلًا فہو مُتَسَرْوِلٌ الامر منہ تَسَرْوَلْ والنہی عنہ لَا تَتَسَرْوَلْ ۞ اَلتَّدَهْوُرُ گذشتن شب، ولیس فی القرآن۔

باب ہفتم بروزن تَفَیْعُلٌ بزیادۃِ التَّاءِ قبلَ الفاءِ والیاءِ بینَ الفاءِ والعینِ، چوں اَلتَّخَیْعُلُ پیراہن بے آستین پوشیدن تصریفہ تَخَیْعَلَ یَتَخَیْعَلُ تَخَیْعُلًا فہو مُتَخَیْعِلٌ الامر منہ تَخَیْعَلْ والنہی عنہ لَا تَتَخَیْعَلْ اَلتَّعَیْثُرُ بے سامان شدن، اَلتَّشَیْطُنُ نافرمانی کردن بدانکہ ایں باب در قرآن شریف نیامدہ است ۔

باب ہشتم بروزن تَفَعْلٍ بزیادۃِ التَّاءِ قبلَ الفاءِ والیاءِ بعدَ اللامِ، کہ در اصل تَفَعْلُیٌ بودہ است ضمہ لام را بکسرہ بدل کردند برائے موافقت یا پس ضمہ بر یا دشوار داشتہ ساکن کردند التقائے ساکنین شد میان یا و تنوین یا افتاد تَفَعْلٍ شد چوں اَلتَّقَلْسِیْ کلاہ پوشیدن تصریفہ تَقَلْسٰی یَتَقَلْسٰی تَقَلْسِیًا فہو مُتَقَلْسٍ

---

۱؎ تَفَوْعُلٌ باب ملحق ہے اس میں فا کلمہ سے پہلے تا زائد ہے اور فا کلمہ اور عین کلمہ کے درمیان واؤ زائد ہے۔ اس طرح ان دو لفظوں کے زائد ہونے سے ثلاثی مزید کا وزن رباعی مزید کے تفعلل باب کے مشابہ ہونے کی وجہ سے ثلاثی مزید ملحق برباعی ہوگیا، التجورب کا معنے ہے جوراب پہننا۔

۲؎ تَفَعْوُلٌ میں فا کلمہ سے پہلے تا زائد ہے اور عین کلمہ اور لام کلمہ کے درمیان واؤ زائد ہے۔

۳؎ تَفَیْعُلٌ میں فا کلمہ سے پہلے تا زائد ہے اور فا کلمہ اور عین کلمہ کے درمیان یا زائد ہے۔

۴؎ تَفَعْلٍ میں فا کلمہ سے پہلے تا زائد ہے اور لام کلمہ کے بعد یا زائد ہے کیونکہ تَفَعْلٍ اصل میں تَفَعْلُیٌ تھا لام کے ضمہ کو یا کی مناسبت کی وجہ سے کسرہ سے بدلا تَفَعْلِیٌ ہوگیا۔ یا پر ضمہ ثقیل تھا اس کو گرا دیا تَفَعْلِیْنٌ ہوگیا، یا اور نون تنوین دو ساکن جمع ہوگئے یا کو گرا دیا تَفَعْلٍ ہوگیا۔

۵؎ اَلتَّقَلْسِیْ اصل میں اَلتَّقَلْسُیُ تھا یا کے ماقبل ضمہ کو یا کی مناسبت کی وجہ سے کسرہ سے بدل دیا اور یا پر ضمہ دشوار ہونے کی وجہ سے گرا دیا گیا اَلتَّقَلْسِیْ ہوگیا یہاں الف لام کی وجہ سے تنوین نہیں۔

۶؎ تَقَلْسٰی اصل میں تَقَلْسَیَ تھا یا متحرک ماقبل مفتوح یا کو الف سے بدل دیا تَقَلْسٰی ہوگیا، یَتَقَلْسٰی اصل میں یَتَقَلْسَیُ تھا یا متحرک ماقبل مفتوح یا کو الف سے تبدیل کیا یَتَقَلْسٰی ہوگیا۔ تَقَلْسِیًا اصل میں تَقَلْسُیًا تھا یا کے ماقبل ضمہ کو یا کی مناسبت کی وجہ سے کسرہ سے تبدیل کیا تَقَلْسِیًا ہوگیا۔ مُتَقَلْسٍ اصل میں مُتَقَلْسِیٌ تھا یا پر ضمہ ثقیل ہونے کی وجہ سے گرا دیا گیا مُتَقَلْسِیْنٌ ہوگیا یا اور نون تنوین دو ساکن جمع ہوگئے یا کو گرا دیا مُتَقَلْسٍ ہوگیا۔ تَقَلْسَ امر حاضر ہے مضارع حاضر تَتَقَلْسٰی سے بنایا گیا علامت مضارع کو حذف کیا آخر میں حرف علت کو گرایا تَقَلْسَ ہوگیا۔ لَا تَتَقَلْسَ نہی حاضر کا صیغہ مضارع حاضر پر لائے نہی داخل کیا جو آخر کو جزم دیتا ہے جب آخر میں حرف علت ہو تو علامت جزمی حرف علت کو گراتا ہے اس لیے حرف علت کو گرایا لَا تَتَقَلْسَ ہوگیا۔

الامر منہ تَقَلْسَ والنہی عنہ لَاتَتَقَلْسَ، وَلَيْسَ فِی الْقُرْآنِ، بدانکہ[۱] زیادت تا در اوّل این ابواب برای الحاق
نیست بلکہ برای معنے مطاوعت[۲] است چنانکہ در تَدَحْرَجَ بود زیرا کہ الحاق بزیادت حروف در اوّل کلمہ نیامدہ
است۔ اما آنکہ ملحق باحرنجم باشد دو باب است واین ہر دو باب در قرآن شریف نیامدہ است

**باب اول** بروزن اِفْعِنْلَالٌ[۳] بزِيَادَةِ هَمْزَةِ الْوَصْلِ قَبْلَ الْفَاءِ وَالنُّوْنِ بَعْدَ الْعَيْنِ وَتَكْرَارِ اللَّامِ چون اَلْاِقْعِنْسَاسُ[۴]
سخت واپس شدن **تصریف** اِقْعَنْسَسَ يَقْعَنْسِسُ اِقْعِنْسَاسًا فَهُوَ مُقْعَنْسِسٌ الامر منہ اِقْعَنْسِسْ
والنہی عنہ لَاتَقْعَنْسِسْ ÷ اَلْاِعْرِنْكَاكُ، سیاہ شدن موی بالوں کا سخت سیاہ ہونا

**باب دوم** بروزن اِفْعِنْلَاءٌ[۵] بزِيَادَةِ هَمْزَةِ الْوَصْلِ قَبْلَ الْفَاءِ وَالنُّوْنِ بَيْنَ الْعَيْنِ وَاللَّامِ وَالْيَاءِ بَعْدَ اللَّامِ، چون
اَلْاِسْلِنْقَاءُ ستان باز خفتن بدانکہ اِسْلِنْقَاءٌ[۶] دراصل اِسْلِنْقَایٌ بودہ است یا بعد الف افتاد پس ہمزہ گشت
اِسْلِنْقَاءٌ شد، **تصریف** اِسْلَنْقٰی[۷] يَسْلَنْقِیْ اِسْلِنْقَاءً فَهُوَ مُسْلَنْقٍ الامر منہ اِسْلَنْقِ والنہی عنہ لَاتَسْلَنْقِ ÷ اَلْاِسْرِنْدَاءُ
غلبہ کردن خواب بر مردم، بدان اَلْحَقَكَ اللّٰهُ تَعَالٰی بِالصّٰلِحِيْنَ کہ الحاق در لغت بمعنی در رسیدن، و در (اللہ تمہیں اور ہمیں نیکوں سے ملا دے)
رسانیدن ست و در اصطلاح اہل صرف آنست کہ در کلمہ حرفی زیادہ کنند تا آن کلمہ بروزن کلمہ دیگر شود از برای
آنکہ معاملہ کہ با ملحق بہ کردہ شود با ملحق نیز کردہ آید و شرط الحاق آنست کہ مصدر ملحق با مصدر ملحق بہ موافق باشد تا مخالف

تمت بالخیر

---

[۱] ملحق تمام ابواب جن کے شروع میں تا آئی ہوئی ہے وہ الحاق کے لیے نہیں بلکہ مطاوعت کے معنی کے لیے ہے کیونکہ اول کلمہ میں زیادتی الحاق کے لیے نہیں ہوتی [۲] مطاوعت کا مطلب یہ ہے ایک فعل کے بعد دوسرا فعل ذکر کیا جائے جو دلالت کرے کہ پہلے فعل کے فاعل کا اثر اس کے مفعول نے قبول کر لیا ہے جیسے بَشَّرْتُهُ فَاَبْشَرَ میں نے اسے خوشخبری دی وہ خوش ہوگیا۔ [۳] افعنلال کی علامت یہ ہے کہ فا کلمہ سے پہلے ہمزہ وصلی زائد ہوگا عین کلمہ کے بعد نون زائد ہوگا اور لام کلمہ کا تکرار یعنے لام کلمہ کا ہم جنس زائد ہوگا۔ [۴] الاقعنساس مستقل ہونا، مضبوط ہونا، بہت بوڑھا ہونا، کسی چیز کا موڑنا،
[۵] افعنلاء کی علامت یہ ہے کہ فا کلمہ سے پہلے ہمزہ وصل عین اور لام کلمہ کے درمیان نون زائد ہوگا اور لام کلمہ کے بعد یا ہوگی جو ہمزہ بن جائے گی

[۶] اِسْلِنْقَاءٌ اصل میں اِسْلِنْقَایٌ تھا الف کے بعد یا بر طرف واقع ہوئی اسکو ہمزہ سے بدلا اِسْلِنْقَاءٌ ہوگیا۔ **قانون**۔ ہر حرف علت جو الف زائد کے بعد واقع ہو بر طرف یا بحکم بر طرف میں اس کو ہمزہ سے بدلنا واجب ہے حکم بر طرف کا مطلب یہ ہے کہ لام کلمہ میں حرف علت ہے اس کا بعد کسی حرف غیر لازم کے آنے کی وجہ سے وہ درمیان میں آجائے جیسے دعَاءٌ اصل میں دعاوٌ، رضاءٌ اصل میں رضایٌ، مِدْعَاءَانِ اصل مِدْعَاوَانِ تھا پہلی دو مثالیں بر طرف کی تیسری مثال حکم بر طرف کی، [۷] اِسْلَنْقٰی اصل میں اِسْلَنْقَیَ اور يَسْلَنْقِیْ اصل میں يَسْلَنْقِیُ تھا پہلی مثال میں یا متحرک ماقبل مفتوح الف سے تبدیل کیا۔ دوسری مثال میں یا پر ضمہ ثقیل گرا دیا۔ مُسْلَنْقٍ اصل میں مُسْلَنْقِیٌ تھا یا پر ضمہ ثقیل گرایا التقاء ساکنین کی وجہ سے یا کو گرایا مُسْلَنْقٍ ہوگیا۔ اِسْلَنْقِ کو تَسْلَنْقِیْ سے بنایا علامت مضارع کو گرایا ہمزہ وصل لایا اور آخر سے حرف علت کو گرایا اِسْلَنْقِ ہوگیا ÷

عبدالرزاق ابن قاضی عبدالعزیز ابن قاضی فیض احمد ابن قاضی غلام نبی رحمۃ اللہ علیہم

# جدول مشتمل بر صد و سی و شش صیغہائے ماضی کہ حفظ آن طلبہ را نہایت مفید بود و امتحانش موجب ترقی استعداد شود

| اسمائے مشتقات | واحد مذکر غائب | تثنیہ مذکر غائب | جمع مذکر غائب | واحد مؤنث غائب | تثنیہ مؤنث غائب | جمع مؤنث غائب | واحد مذکر حاضر | تثنیہ مذکر حاضر | جمع مذکر حاضر | واحد مؤنث حاضر | تثنیہ مؤنث حاضر | جمع مؤنث حاضر | متکلم وحدان | متکلم مع الغیر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ماضی مطلق مثبت معروف | فَعَلَ | فَعَلَا | فَعَلُوْا | فَعَلَتْ | فَعَلَتَا | فَعَلْنَ | فَعَلْتَ | فَعَلْتُمَا | فَعَلْتُمْ | فَعَلْتِ | فَعَلْتُمَا | فَعَلْتُنَّ | فَعَلْتُ | فَعَلْنَا |
| ماضی مطلق مثبت مجہول | فُعِلَ | فُعِلَا | فُعِلُوْا | فُعِلَتْ | فُعِلَتَا | فُعِلْنَ | فُعِلْتَ | فُعِلْتُمَا | فُعِلْتُمْ | فُعِلْتِ | فُعِلْتُمَا | فُعِلْتُنَّ | فُعِلْتُ | فُعِلْنَا |
| ماضی مطلق منفی معروف | مَا فَعَلَ | مَا فَعَلَا | مَا فَعَلُوْا | مَا فَعَلَتْ | مَا فَعَلَتَا | مَا فَعَلْنَ | مَا فَعَلْتَ | مَا فَعَلْتُمَا | مَا فَعَلْتُمْ | مَا فَعَلْتِ | مَا فَعَلْتُمَا | مَا فَعَلْتُنَّ | مَا فَعَلْتُ | مَا فَعَلْنَا |
| ماضی مطلق منفی مجہول | مَا فُعِلَ | مَا فُعِلَا | مَا فُعِلُوْا | مَا فُعِلَتْ | مَا فُعِلَتَا | مَا فُعِلْنَ | مَا فُعِلْتَ | مَا فُعِلْتُمَا | مَا فُعِلْتُمْ | مَا فُعِلْتِ | مَا فُعِلْتُمَا | مَا فُعِلْتُنَّ | مَا فُعِلْتُ | مَا فُعِلْنَا |
| ماضی قریب مثبت معروف | قَدْ فَعَلَ | قَدْ فَعَلَا | قَدْ فَعَلُوْا | قَدْ فَعَلَتْ | قَدْ فَعَلَتَا | قَدْ فَعَلْنَ | قَدْ فَعَلْتَ | قَدْ فَعَلْتُمَا | قَدْ فَعَلْتُمْ | قَدْ فَعَلْتِ | قَدْ فَعَلْتُمَا | قَدْ فَعَلْتُنَّ | قَدْ فَعَلْتُ | قَدْ فَعَلْنَا |
| ماضی قریب مثبت مجہول | قَدْ فُعِلَ | قَدْ فُعِلَا | قَدْ فُعِلُوْا | قَدْ فُعِلَتْ | قَدْ فُعِلَتَا | قَدْ فُعِلْنَ | قَدْ فُعِلْتَ | قَدْ فُعِلْتُمَا | قَدْ فُعِلْتُمْ | قَدْ فُعِلْتِ | قَدْ فُعِلْتُمَا | قَدْ فُعِلْتُنَّ | قَدْ فُعِلْتُ | قَدْ فُعِلْنَا |
| ماضی قریب منفی معروف | قَدْ مَا فَعَلَ | قَدْ مَا فَعَلَا | قَدْ مَا فَعَلُوْا | قَدْ مَا فَعَلَتْ | قَدْ مَا فَعَلَتَا | قَدْ مَا فَعَلْنَ | قَدْ مَا فَعَلْتَ | قَدْ مَا فَعَلْتُمَا | قَدْ مَا فَعَلْتُمْ | قَدْ مَا فَعَلْتِ | قَدْ مَا فَعَلْتُمَا | قَدْ مَا فَعَلْتُنَّ | قَدْ مَا فَعَلْتُ | قَدْ مَا فَعَلْنَا |
| ماضی قریب منفی مجہول | قَدْ مَا فُعِلَ | قَدْ مَا فُعِلَا | قَدْ مَا فُعِلُوْا | قَدْ مَا فُعِلَتْ | قَدْ مَا فُعِلَتَا | قَدْ مَا فُعِلْنَ | قَدْ مَا فُعِلْتَ | قَدْ مَا فُعِلْتُمَا | قَدْ مَا فُعِلْتُمْ | قَدْ مَا فُعِلْتِ | قَدْ مَا فُعِلْتُمَا | قَدْ مَا فُعِلْتُنَّ | قَدْ مَا فُعِلْتُ | قَدْ مَا فُعِلْنَا |
| ماضی بعید مثبت معروف | كَانَ فَعَلَ | كَانَا فَعَلَا | كَانُوْا فَعَلُوْا | كَانَتْ فَعَلَتْ | كَانَتَا فَعَلَتَا | كُنَّ فَعَلْنَ | كُنْتَ فَعَلْتَ | كُنْتُمَا فَعَلْتُمَا | كُنْتُمْ فَعَلْتُمْ | كُنْتِ فَعَلْتِ | كُنْتُمَا فَعَلْتُمَا | كُنْتُنَّ فَعَلْتُنَّ | كُنْتُ فَعَلْتُ | كُنَّا فَعَلْنَا |
| ماضی بعید مثبت مجہول | كَانَ فُعِلَ | كَانَا فُعِلَا | كَانُوْا فُعِلُوْا | كَانَتْ فُعِلَتْ | كَانَتَا فُعِلَتَا | كُنَّ فُعِلْنَ | كُنْتَ فُعِلْتَ | كُنْتُمَا فُعِلْتُمَا | كُنْتُمْ فُعِلْتُمْ | كُنْتِ فُعِلْتِ | كُنْتُمَا فُعِلْتُمَا | كُنْتُنَّ فُعِلْتُنَّ | كُنْتُ فُعِلْتُ | كُنَّا فُعِلْنَا |
| ماضی بعید منفی معروف | مَا كَانَ فَعَلَ | مَا كَانَا فَعَلَا | مَا كَانُوْا فَعَلُوْا | مَا كَانَتْ فَعَلَتْ | مَا كَانَتَا فَعَلَتَا | مَا كُنَّ فَعَلْنَ | مَا كُنْتَ فَعَلْتَ | مَا كُنْتُمَا فَعَلْتُمَا | مَا كُنْتُمْ فَعَلْتُمْ | مَا كُنْتِ فَعَلْتِ | مَا كُنْتُمَا فَعَلْتُمَا | مَا كُنْتُنَّ فَعَلْتُنَّ | مَا كُنْتُ فَعَلْتُ | مَا كُنَّا فَعَلْنَا |

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ماضی بعید منفی مجہول | ما كانَ فُعِلَ | ما كانا فُعِلا | ما كانوا فُعِلوا | ما كانَتْ فُعِلَتْ | ما كانَتا فُعِلَتا | ما كُنَّ فُعِلْنَ | ما كُنْتَ فُعِلْتَ | ما كُنْتُما فُعِلْتُما | ما كُنْتُمْ فُعِلْتُمْ | ما كُنْتِ فُعِلْتِ | ما كُنْتُما فُعِلْتُما | ما كُنْتُنَّ فُعِلْتُنَّ | ما كُنْتُ فُعِلْتُ | ما كُنّا فُعِلْنا |
| ماضی استمراری مثبت معروف | كانَ يَفْعَلُ | كانا يَفْعَلانِ | كانوا يَفْعَلونَ | كانَتْ تَفْعَلُ | كانَتا تَفْعَلانِ | كُنَّ يَفْعَلْنَ | كُنْتَ تَفْعَلُ | كُنْتُما تَفْعَلانِ | كُنْتُمْ تَفْعَلونَ | كُنْتِ تَفْعَلينَ | كُنْتُما تَفْعَلانِ | كُنْتُنَّ تَفْعَلْنَ | كُنْتُ أَفْعَلُ | كُنّا نَفْعَلُ |
| ماضی استمراری مثبت مجہول | كانَ يُفْعَلُ | كانا يُفْعَلانِ | كانوا يُفْعَلونَ | كانَتْ تُفْعَلُ | كانَتا تُفْعَلانِ | كُنَّ يُفْعَلْنَ | كُنْتَ تُفْعَلُ | كُنْتُما تُفْعَلانِ | كُنْتُمْ تُفْعَلونَ | كُنْتِ تُفْعَلينَ | كُنْتُما تُفْعَلانِ | كُنْتُنَّ تُفْعَلْنَ | كُنْتُ أُفْعَلُ | كُنّا نُفْعَلُ |
| ماضی استمراری منفی معروف | ما كانَ يَفْعَلُ | ما كانا يَفْعَلانِ | ما كانوا يَفْعَلونَ | ما كانَتْ تَفْعَلُ | ما كانَتا تَفْعَلانِ | ما كُنَّ يَفْعَلْنَ | ما كُنْتَ تَفْعَلُ | ما كُنْتُما تَفْعَلانِ | ما كُنْتُمْ تَفْعَلونَ | ما كُنْتِ تَفْعَلينَ | ما كُنْتُما تَفْعَلانِ | ما كُنْتُنَّ تَفْعَلْنَ | ما كُنْتُ أَفْعَلُ | ما كُنّا نَفْعَلُ |
| ماضی استمراری منفی مجہول | ما كانَ يُفْعَلُ | ما كانا يُفْعَلانِ | ما كانوا يُفْعَلونَ | ما كانَتْ تُفْعَلُ | ما كانَتا تُفْعَلانِ | ما كُنَّ يُفْعَلْنَ | ما كُنْتَ تُفْعَلُ | ما كُنْتُما تُفْعَلانِ | ما كُنْتُمْ تُفْعَلونَ | ما كُنْتِ تُفْعَلينَ | ما كُنْتُما تُفْعَلانِ | ما كُنْتُنَّ تُفْعَلْنَ | ما كُنْتُ أُفْعَلُ | ما كُنّا نُفْعَلُ |
| ماضی احتمالی مثبت معروف | لَعَلَّما فَعَلَ | لَعَلَّما فَعَلا | لَعَلَّما فَعَلوا | لَعَلَّما فَعَلَتْ | لَعَلَّما فَعَلَتا | لَعَلَّما فَعَلْنَ | لَعَلَّما فَعَلْتَ | لَعَلَّما فَعَلْتُما | لَعَلَّما فَعَلْتُمْ | لَعَلَّما فَعَلْتِ | لَعَلَّما فَعَلْتُما | لَعَلَّما فَعَلْتُنَّ | لَعَلَّما فَعَلْتُ | لَعَلَّما فَعَلْنا |
| ماضی احتمالی مثبت مجہول | لَعَلَّما فُعِلَ | لَعَلَّما فُعِلا | لَعَلَّما فُعِلوا | لَعَلَّما فُعِلَتْ | لَعَلَّما فُعِلَتا | لَعَلَّما فُعِلْنَ | لَعَلَّما فُعِلْتَ | لَعَلَّما فُعِلْتُما | لَعَلَّما فُعِلْتُمْ | لَعَلَّما فُعِلْتِ | لَعَلَّما فُعِلْتُما | لَعَلَّما فُعِلْتُنَّ | لَعَلَّما فُعِلْتُ | لَعَلَّما فُعِلْنا |
| ماضی احتمالی منفی معروف | لَعَلَّما ما فَعَلَ | لَعَلَّما ما فَعَلا | لَعَلَّما ما فَعَلوا | لَعَلَّما ما فَعَلَتْ | لَعَلَّما ما فَعَلَتا | لَعَلَّما ما فَعَلْنَ | لَعَلَّما ما فَعَلْتَ | لَعَلَّما ما فَعَلْتُما | لَعَلَّما ما فَعَلْتُمْ | لَعَلَّما ما فَعَلْتِ | لَعَلَّما ما فَعَلْتُما | لَعَلَّما ما فَعَلْتُنَّ | لَعَلَّما ما فَعَلْتُ | لَعَلَّما ما فَعَلْنا |
| ماضی احتمالی منفی مجہول | لَعَلَّما ما فُعِلَ | لَعَلَّما ما فُعِلا | لَعَلَّما ما فُعِلوا | لَعَلَّما ما فُعِلَتْ | لَعَلَّما ما فُعِلَتا | لَعَلَّما ما فُعِلْنَ | لَعَلَّما ما فُعِلْتَ | لَعَلَّما ما فُعِلْتُما | لَعَلَّما ما فُعِلْتُمْ | لَعَلَّما ما فُعِلْتِ | لَعَلَّما ما فُعِلْتُما | لَعَلَّما ما فُعِلْتُنَّ | لَعَلَّما ما فُعِلْتُ | لَعَلَّما ما فُعِلْنا |
| ماضی تمنائی مثبت معروف | لَيْتَما فَعَلَ | لَيْتَما فَعَلا | لَيْتَما فَعَلوا | لَيْتَما فَعَلَتْ | لَيْتَما فَعَلَتا | لَيْتَما فَعَلْنَ | لَيْتَما فَعَلْتَ | لَيْتَما فَعَلْتُما | لَيْتَما فَعَلْتُمْ | لَيْتَما فَعَلْتِ | لَيْتَما فَعَلْتُما | لَيْتَما فَعَلْتُنَّ | لَيْتَما فَعَلْتُ | لَيْتَما فَعَلْنا |
| ماضی تمنائی مثبت مجہول | لَيْتَما فُعِلَ | لَيْتَما فُعِلا | لَيْتَما فُعِلوا | لَيْتَما فُعِلَتْ | لَيْتَما فُعِلَتا | لَيْتَما فُعِلْنَ | لَيْتَما فُعِلْتَ | لَيْتَما فُعِلْتُما | لَيْتَما فُعِلْتُمْ | لَيْتَما فُعِلْتِ | لَيْتَما فُعِلْتُما | لَيْتَما فُعِلْتُنَّ | لَيْتَما فُعِلْتُ | لَيْتَما فُعِلْنا |
| ماضی تمنائی منفی معروف | لَيْتَما ما فَعَلَ | لَيْتَما ما فَعَلا | لَيْتَما ما فَعَلوا | لَيْتَما ما فَعَلَتْ | لَيْتَما ما فَعَلَتا | لَيْتَما ما فَعَلْنَ | لَيْتَما ما فَعَلْتَ | لَيْتَما ما فَعَلْتُما | لَيْتَما ما فَعَلْتُمْ | لَيْتَما ما فَعَلْتِ | لَيْتَما ما فَعَلْتُما | لَيْتَما ما فَعَلْتُنَّ | لَيْتَما ما فَعَلْتُ | لَيْتَما ما فَعَلْنا |
| ماضی تمنائی منفی مجہول | لَيْتَما ما فُعِلَ | لَيْتَما ما فُعِلا | لَيْتَما ما فُعِلوا | لَيْتَما ما فُعِلَتْ | لَيْتَما ما فُعِلَتا | لَيْتَما ما فُعِلْنَ | لَيْتَما ما فُعِلْتَ | لَيْتَما ما فُعِلْتُما | لَيْتَما ما فُعِلْتُمْ | لَيْتَما ما فُعِلْتِ | لَيْتَما ما فُعِلْتُما | لَيْتَما ما فُعِلْتُنَّ | لَيْتَما ما فُعِلْتُ | لَيْتَما ما فُعِلْنا |

# زندۂ جاوید خوشبوئیں

علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری اہل سنت کے مشہور و معروف قلمکار ہیں' وہ گزشتہ ۲۵۔۳۰ سال سے مسلسل لکھ رہے ہیں' ان کی نگارشات کی تعداد ۳۰۰ سے تجاوز کر چکی ہو گی--- وہ محدث بھی ہیں' محقق بھی--- مدرس بھی ہیں' معلم بھی--- مصنف بھی ہیں اور مؤلف و مترجم بھی--- زبان و بیان پر ان کو پوری قدرت حاصل ہے' وہ اہل سنت کا عظیم سرمایہ ہیں' مولیٰ تعالیٰ ان کی خدمات جلیلہ کو قبول فرما کر اس پر اجر عظیم عطا فرمائے۔ آمین!

پیش نظر کتاب "زندۂ جاوید خوشبوئیں" یا سدا بہار خوشبوئیں ایک عربی کتاب من نفحات الخلود کا اردو ترجمہ ہے' اس ترجمہ کی خوبی یہ ہے کہ ترجمہ معلوم ہی نہیں ہوتا--- تصنیف و تالیف سے ترجمہ زیادہ مشکل ہے کیونکہ اس میں مترجم کو پرواز فکر کے لئے آزاد فضا میسر نہیں آتی' اس کو پابند رہتے ہوئے قید و بند میں زبان و بیان کے جوہر دکھانے ہوتے ہیں اس سے زبان و بیان پر مترجم کی قدرت کا اندازہ ہوتا ہے--- حضرت علامہ شرف صاحب نے کامیاب ترجمہ کیا ہے--- انہوں نے اصل کتاب سے دل نکال کر ترجمہ میں رکھ دیا ہے--- مصنف کے دل کی دھڑکن ترجمے کے اندر محسوس ہوتی ہے--- فاضل مترجم مبارک باد کے مستحق ہیں---

اس ترجمہ کو دل نشیں انداز سے مرتب کیا گیا ہے--- ابتداء میں حضرت علامہ شرف صاحب کا "حرف آغاز" ہے جس میں انہوں نے دشمنوں کی فریب کاریوں اور جہاں بانوں کی ناعاقبت اندیشیوں کا ذکر فرمایا ہے اور یہ بتایا ہے کہ انسانیت کیا ہے' انسان کون ہے؟--- اس کے بعد علامہ سید ریاض حسین شاہ صاحب کے "کلمات تقدیم" ہیں جس میں انہوں نے فاضلانہ انداز اور ادیبانہ رنگ میں شخصیت و کردار کی اہمیت پر بھرپور اظہار خیال فرمایا ہے--- حضرت علامہ شرف صاحب کے بارے میں جو کچھ فرمایا سچ اور حق ہے--- آخری پیراگراف میں تاریخی چھیڑ چھاڑ اور اعتقادی بحث و کرید سے حضرت علامہ کے گریز کو خوش آئندہ قرار دیا ہے--- بات بھی یہی ہے دور جدید میں زمانے کے تقاضوں کو پیش نظر رکھنا ضروری ہے--- کلمات تقدیم کے بعد عزیزی مولانا ممتاز احمد سدیدی نے "مثالی شخصیت" کے عنوان سے اظہار خیال فرمایا ہے--- انہوں نے جدید معاشرہ کا درد انگیز نقشہ کھینچتے ہوئے مثالی شخصیت کی اہمیت کو اجاگر کیا ہے' ایسے لکھنے والوں کا ذکر کیا ہے جنہوں نے تعمیر سیرت کے لئے لکھا ہے پھر کتاب کی اہمیت پر روشنی ڈالی ہے--- اس کے بعد حضرت علامہ شرف صاحب نے مصنف کے حالات زندگی اور خدمات کا تفصیلی ذکر کیا ہے--- پھر فاضل مصنف شیخ محمد صالح فرفوری کا پہلے ایڈیشن اور تیسرے ایڈیشن پر مقدموں کا ترجمہ ہے جس میں مصنف نے کتاب کی غرض و غایت پر روشنی ڈالی ہے۔

"زندۂ جاوید خوشبوئیں" شیخ محمد صالح فرفوری حسنی (م۔۱۹۸۶ء) کے حسین انشائیوں کا حسین مجموعہ ہے جس کا مقصد وحید زندہ و پائندہ شخصیتوں کے ذکر و اذکار سے مردہ دلوں کو زندہ کرنا ہے--- فاضل مصنف کے زبان و بیان' درد و سوز اور مثالی شخصیات کے انتخاب سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ خود بھی مثالی شخصیت کے مالک ہیں--- جب الفاظ و حروف کے پیچھے زندہ شخصیت ہو تو وہ بولنے لگتے ہیں--- زندہ شخصیتیں ہی بناتی' سنوارتی ہیں--- شیخ محمد صالح فرفوری کی نگارشات سوز و گداز سے معمور ہیں--- ان کے جذبات بھی جولانی اور فکر میں روانی ہے--- جب دل پر گھٹائیں چھاتی ہیں' دماغ پر کبھی بوندا باندی ہوتی ہے اور کبھی موسلا دھار بارش پھر قلم سے جھرنے پھوٹنے لگتے ہیں اور آب رواں مضامین کے کٹوروں میں' مقالات کی صراحیوں میں' کتابوں کی خُم میں جمع کر لیا جاتا ہے پھر دنیا بھر کے پیالے اپنی اپنی پیاس بجھاتے رہتے ہیں---

فاضل مصنف نے الفاظ و حروف سے خوبصورت ایوان بنائے ہیں جہاں شاہد معنی جھروکوں سے جھانک رہے ہیں' جہاں جذبات کی قندیلوں اور احساسات کے جھاڑ فانوس سے فضائیں جگمگا رہی ہیں--- جہاں زندہ و پائندہ شخصیات اپنے اپنے کارناموں سے تاریخ پر انمٹ نقوش ثبت کر رہی ہیں--- عاشق رسول ابوہریرۂ یار کی ایک بات سننے کے لئے مدینہ منورہ سے مصر تشریف لے جا رہے ہیں--- حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ اپنی کمان کی ایک ضرب سے گستاخ رسول' ابو جہل کا سر پھوڑ رہے ہیں--- حضرت عبداللہ بن حذافہ رضی اللہ عنہ شاہ روم کے دربار میں اسلام کا بول بالا کر رہے ہیں اور ایمان و یقین کی شان دکھا رہے ہیں--- حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ شوق شہادت میں مست و سرشار نظر آ رہے ہیں--- حضرت ابان بن سعد رضی اللہ عنہ ازدواجی زندگی کی رنگینیوں کو اسلام پر قربان کر کے جام شہادت نوش فرما رہے ہیں اور ان کی نوبیاہتا دلہن مجاہدوں کی صفوں میں بجلی کی طرح کوندتی ہوئی دشمن پر حملہ کر رہی ہیں--- حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی حضرت اسماء رضی اللہ عنہا دیوار کعبہ پر لٹکی اپنے بیٹے کی لاش دیکھ کر فرما رہی ہیں "کیا اس شہسوار کے پیدل چلنے کا وقت نہیں آیا؟"--- حضرت سلیمان فارسی' حضرت سعید بن عامر' حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہم زہد و تقویٰ کے چراغ روشن کر رہے ہیں' ملک کے مالک ہوتے ہوئے فقیرانہ زندگی بسر کر رہے ہیں---

صحابی رسول حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ ایرانی دربار میں بے باکانہ چلے آ رہے ہیں--- حضرت عمر فاروق' حضرت علی' شریک بن عبداللہ رضی اللہ عنہم عدل و انصاف کا علم بلند کر رہے ہیں--- خلیفہ مامون' نضر بن شمیل کو ایک علمی نکتے پر نواز کر اپنی علم پروری کا ثبوت دے رہے ہیں--- حضرت عمر' حضرت عمر بن عبدالعزیز' حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہم کے پند و نصائح فردوس گوش ہو رہے ہیں--- الغرض زندہ جاوید خوشبوؤں میں رنگ برنگ کے پھولوں کی ایسی خوشبوئیں ہیں جو مشام جاں معطر کر رہی ہیں---

کاش ہم حال کے بسنے والے ماضی کو بھی ایک نظر دیکھ لیں!--- کاش زمین پر جھک کر چلنے والے' آسمان کو بھی دیکھ لیں!--- حیف! ہم کہاں تھے' کہاں چلے گئے!--- اب جاگنے کا وقت آگیا ہے--- اب کچھ کر گزرنے کا وقت آگیا ہے--- آیئے خون جگر سے چراغ جلائیں کہ دنیا

# تبصرہ کتب

نام کتاب ـــــ شفاعت مصطفیٰ ﷺ
مؤلف ـــــ علامہ فضل حق خیر آبادی
مترجم ـــــ مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری

قیمت ـــــ ڈائی دار جلد =/۱۰۰' لیمینیشن =/۹۰
ملنے کا پتہ ـــــ مکتبہ قادریہ جامعہ نظامیہ رضویہ اندرون لوہاری گیٹ۔ لاہور

عہد حاضر کے مستشرقین نے سیرت رسول ﷺ اور اسلامی تعلیمات کا مطالعہ مسلمانوں سے کہیں بڑھ کر کیا اور مسلمانوں پر طرح طرح کے اعتراضات کی بوچھاڑ کر دی' مسلمان علماء نے ان اعتراضات کے نہایت مضبوط جوابات بھی دیئے' اس کے باوجود کچھ لوگ مستشرقین کے داؤ پیچ سے متاثر اور مرعوب ہو گئے' کئی اہل علم بھی ان اثرات کی زد میں آگئے' نتیجہ یہ ہوا کہ کچھ مسلمان کہلانے والے لوگ بھی بہکی بہکی باتیں کرنے لگے' ایسے اہل علم کی فکری بے راہروی نے امت کا شیرازہ منتشر کر دیا' بدقسمتی نے یہ دن بھی دکھایا کہ رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی ذات گرامی کے بعض اوصاف کا بھی انکار کیا جانے لگا' مسلمان کہلانے والے متاثرین مغرب نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات گرامی کو بھی متنازعہ بنالیا' مستشرقین کے شبہات کے زیر اثر برصغیر میں بھی کئی لوگوں نے اتحاد امت پر کاری ضرب لگائی۔

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شفاعت کا مسئلہ بھی ایسے ہی مسائل میں سے ہے جنہیں دانستہ متنازعہ بنا دیا گیا' چنانچہ تقویۃ الایمان کے مصنف مولوی اسماعیل دہلوی نے اپنی تصنیف میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مقام شفاعت کی بڑی چابکدستی سے نفی کر دی' اس کے رد عمل میں علمائے اہلسنت نے کئی تصنیفات و تالیفات کے ذریعے غیرت ایمانی اور اسلامی حمیت کا اظہار فرمایا' اسی سلسلے میں علامتہ السند علامہ فضل حق خیر آبادی نے بھی "تحقیق الفتوی فی ابطال الطغوی" فارسی زبان میں تحریر فرمائی' جس میں اہل محبت کے لئے فضائل و مناقب کا خاصا ذخیرہ بھی ہے اور اہل علم کے لئے علمی تحقیقات بھی' یہ فقط [illegible]

علمی تحریر پر اختتام کا پتہ دیتی ہے' اس کتاب کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ علامہ منطق فلسفہ اور عربی ادب کے علاوہ تفسیر' حدیث اور اصول فقہ پر بھی گہری نظر رکھتے تھے' شرف اہلسنت' مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری صاحب مدظلہ نے اس کتاب کا انتہائی سلیس رواں اردو ترجمہ شفاعت مصطفیٰ کے نام سے کیا ہے' پاکستان میں یہ کتاب دوسری مرتبہ طبع ہوئی ہے اس ایڈیشن کے آخر میں تقویۃ الایمان کے رد میں علامہ فضل حق خیر آبادی کی پہلی تحریر مع ترجمہ شامل کر دی گئی ہے جو تاحال غیر مطبوعہ تھی' امید ہے کہ قارئین کتاب ایمانی غیرت اور عشق رسول ﷺ کی حلاوت کو محسوس کئے بغیر نہیں رہ سکیں گے کتاب کی جلد پر گنبد خضریٰ' مواجہ شریف اور منبر رسول کی انتہائی دیدہ زیب تصویروں نے کتاب کے ظاہری حسن و جمال کو دوبالا کر دیا ہے' جبکہ حضرت شرف صاحب دام ظلہ کے ترجمہ نے کتاب معنوی خوبصورتی کو اردو دان قارئین کے لئے بے نقاب کر دیا ہے۔

اللہ تعالیٰ عالم اسلام کو ملی غیرت و حمیت عطا فرمائے اور مسلمانوں کے جذبہء عشق رسول ﷺ کو مستشرقین کے برے اثرات سے محفوظ رکھے۔
(آمین)

نام کتاب: من عقائد اہل السنتہ
مصنف: علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری نقشبندی
لغت تحریر: عربی
صفحات: ۳۸۸

مسلمانوں کی اپنے عقائد سے وابستگی کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں اور تاریخ اس بات پر گواہ ہے کہ علمی کوتاہی کے باوجود مسلمانوں نے کبھی بھی اپنے عقیدے پر سودے بازی نہیں کی---

چنانچہ غیر مسلم قوتوں نے اپنی سازشوں کا ہدف اسی بات کو بنایا اور ملت اسلامیہ کو کمزور کرنے کے لئے عقائد میں تشکیک کا سہارا لے کر امت مسلمہ میں انتشار و افتراق کا بیج بو دیا۔

لیکن چونکہ اسلام دین حق ہے اور اس کا محافظ خود خالق کائنات ہے اس لئے ہر دور میں ایسی شخصیات پیدا ہوتی رہیں جنہوں نے حالات کی سنگینی اور کسی ملامت کر کی ملامت کی پرواہ کئے بغیر تجدید دین کا فریضہ انجام دے کر دشمنان اسلام کی اس سازش کو بے نقاب کیا۔

ان تاریخ ساز شخصیات کی ایک طویل فہرست ہے جن نفوس قدسیہ نے یہ پاکیزہ فریضہ بحسن و خوبی انجام دیا ان میں حضرت مجدد الف ثانی اور حضرت امام احمد رضا بریلوی رحمہما اللہ کے نام نہایت نمایاں ہیں۔

موخر الذکر امام نے انگریز' ہندو اور نام نہاد مسلمانوں سے مقابلہ کر کے بانیء اسلام اور عقائد اہلسنت کے خلاف سازشوں کا ڈٹ کر مقابلہ کیا اور یوں امت مسلمہ کو گمراہی کے بھنور میں جانے سے بچالیا۔

لیکن غیر مسلم قوتیں اس موقعہ پر بھی میدان میں اتر آئیں اور انہوں نے اس شخصیت کو جس نے اسلاف کے عقائد کا تحفظ کیا تھا ایک نئے فرقے کا بانی قرار دے کر ثابت کرنے کی کوشش کی کہ احمد رضا بریلوی اور ان کے معتقدین کے عقائد اسلام اور عقائد اہلسنت سے متصادم ہیں۔

چنانچہ ان قوتوں کی اشیرباد پر "البریلویہ" نام کی ایک کتاب لکھی گئی جس میں جھوٹی' من گھڑت اور حقائق کے خلاف باتوں کے ذریعے اس محسن کو عالم اسلام بالخصوص علمائے عرب کے سامنے بدنام کرنے کی سازش کی گئی حالانکہ حرمین طیبین کے جید علماء حضرت شاہ احمد رضا بریلوی کی تحریرات کی خراج تحسین پیش کر کے انہیں اعزازی اسناد کے ذریعے نواز چکے تھے۔

الحمدللہ! دور حاضر کے نامور محقق میدان تدریس و تصنیف کے شہسوار شیخ الحدیث علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری نے جن کا نام علمی حلقوں میں کوئی نیا نہیں' نہایت سنجیدگی' متانت اور مضبوط دلائل کے ساتھ ثابت کیا کہ حضرت امام احمد رضا بریلوی نے اپنی تصانیف کے ذریعے جن عقائد کو ثابت کیا ہے صحابہ کرام سے لے کر آج تک کے تمام علماء و مشائخ انہی عقائد پر کاربند رہے۔

علامہ شرف قادری کی یہ بیش قیمت تصنیف "من عقائد اہل السنتہ" عربی زبان میں عقائد اہلسنت پر ایک جامع کتاب ہے جس کی زبان نہایت شیریں تحریر شستہ' انداز عالمانہ و محققانہ غرضیکہ کہ کتاب عقائد اسلام پر ایک جامع انسائیکلوپیڈیا ہے اور اس میں علمی ذوق کی ہر وہ بات موجود ہے جس کی کسی بھی معتدل مزاج اور غیر متعصب صاحب ذوق قاری کو ضرورت

تبصرہ نگار: محمد صدیق ہزاروی